جماعت احمدیہ امریکہ کا علمی، تعلیمی، تربیتی اور ادبی مجلہ

# النور

مارچ۔ اپریل ۲۰۰۳ء　　مسیح موعود نمبر



## اسمعوصوت السماء جاء المسیح جاء المسیح

## نیز بشنو از زمیں آمد امام کامگار

[redacted]


PERIODICALS POSTAGE PAID AT
CHAUNCEY, OHIO 45719
POSTMASTER:
Send Address Changes to:
THE AHMADIYYA GAZETTE
P.O. Box 226
Chauncey, OH 45719

# Jamia Ahmadiyya

# جامعہ احمدیہ

## Canada کینیڈا

*Opening September 2003* انشاءاللہ







"It is not possible for the believers to go forth all together. Why, then, does not a party from every section of them go forth that they may become well versed in religion, and that they may warn their people when they return to them, so that they may guard against evil" (Tauba 9:122)

وَ مَا كَانَ الْمُؤْمِنُوْنَ لِيَنْفِرُوْا كَآفَّةً ط فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ
كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَآئِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوْا فِى الدِّيْنِ وَ
لِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ اِذَا رَجَعُوْا اِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ
يَحْذَرُوْنَ (التوبه-١٢٢)

# "I shall give you a

**One of the English prophecies of the Promised Messiah عليه السلام**
**a great surge towards Ahmadiyyat in the English spea**

## I am looking for you



"A servant of God has been looking for you for a long time.

O Ahmadi youth! Find such a person in your province, in your city, in your neighborhood, in your heart! The tree of Islam is withering and needs the life-blood of such a person to irrigate it, so that it may bloom again."
Hadhrat Khalifatul Masih II رضي الله عنه

- Are you 17 to 20 years old?
- Do you expect to complete High School in the year 2003?
- Are you willing to become a Wa'aqfe Zindigi by devoting your entire life for the service to Islam and Ahmadiyyat?
- Are you healthy, strong and resolute - Can you work hard?
- Are you willing to study for 7 years receiving just a subsistence allowance and then become a Missionary to be posted anywhere in the world?

If you possess these qualities or your son possesses these qualities then where are you? We are looking for you!

## The Holy Qur'an

وَ يَامُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَ يَنْهَوْنَ

نَ - (آل عمران - ۳: ۱۰۵)

## Writing of the Promise

"The revival of Islam dema
that ransom? That ransom
the death on which depend
of Muslims and the manife
the sacrifice, which in othe
is 'Islam' which God now in
Fateh Islam 10/11

ہ کیا ہے؟ ہمارا اسی راہ میں مرنا۔ یہی موت
زندہ خدا کی تجلی موقوف ہے اور یہی وہ چیز
اسلام کا زندہ کرنا خدا تعالیٰ اب چاہتا ہے۔"

## Brief History of Jamia Ahmadiyya

The concept of opening an institution capable of producing religious scholars well-versed in Islamic
Promised Messiah عليه السلام when two great stalwarts and scholars Maulvi Abdul Karim saheb Sialkoti and M
died in 1905. During the same year, the Promised Messiah عليه السلام also began receiving recurring revela
During a passionate speech at the 1905 Jalsa Salana, the Promised Messiah عليه السلام called upon the Jam
produce scholars able to shoulder the responsibilities of winning the hearts of humanity towards Islam. I
devotees should enroll themselves in an Institution that would mold them into outstanding scholars of Is
them to become eloquent speakers, writers and above all into such pious and
persons, who would be worthy of emulation by other members of the Jama`at.



Hadhrat Khalifatul Massih I رضي الله عنه fulfilled this dream by establishing such an
Qadian. It was called "Madrassa Ahmadiyya" and was later known as "Jamia
Hadhrat Khalifatul Massih III رحمه الله تعالى was a pioneer Principal of the Jamia A
Rabwah Pakistan, while our beloved Imam Hadhrat Khalifatul Massih IV ايده الله com
year studies at the Jamia Ahmadiyya.

large party of Islam"

. It carries a clear message that eventually there will be
ng countries. Are we prepared for this spiritual influx?

وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ اِلَى الْ
عَنِ الْمُنْكَرِ ؕ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْ

"And let there be among you a body of men who should invite (humanity) towards goodness, and enjoin equity and forbid evil. And it is they who shall prosper". (Al-`Imran 3:105)

## Messiah عليه السلام

s a ransom from us. What is to die in this pursuit. This is e revival of Islam, the revival tion of the living God. This is ords is known as 'Islam'. This ds to resuscitate."

"اسلام کا زندہ ہونا ہم سے ایک فدیہ مانگتا
ہے جس پر اسلام کی زندگی، مسلمانوں کی زند
ہے جس کا دوسرے لفظوں میں اسلام نام ہے
(فتح اسلام، صفحہ ۱۰۔۱۱)

ology came to the attention of vi Burhanudeen saheb Jhelumi s indicative of his own demise. t to open an Institute that will s his ardent desire that Ahmadi and all major religions, groom d-fearing

itution in hadiyya". adiyya in ted his 7-



## Jamia Ahmadiyya Canada

Hadhrat Khalifatul Masih IV ايده الله has graciously approved the establishment of a Jamia Ahmadiyya in Canada. This Jamia will operate on the same pattern and syllabus as the Jamia Ahmadiyya in Rabwah, Pakistan. Successful students will be awarded the degree of 'Shahid' after completion of a 7-year comprehensive course in Islamic theology and comparative study of religions. At the discretion of Hadhrat Khalifatul Masih ايده الله they may then be inducted into the team of Ahmadiyya Missionaries and research scholars.

- Regular classes for the Jamia will begin from September 2003
- The curriculum and academic infrastructure will comprise of 3 stages - First Stage 2 years, Second Stage 3 years and Third Stage 2 years. Medium of instruction will be English.
- The age limit for students in the first year will be from 17 years to 20 years. (This age limit can be waived for special cases)
- Minimum educational requirement for admission: grade 12.
- Admission will be open to Waqifeen-e-Nau children as well as those who would dedicate their lives for the service of Islam.
- Students seeking admission to the Jamia should send their applications to the Amir Jama`at Canada or to the office of the Principal as soon as possible.



## Saying of the Promised Messiah علیہ السلام



’’میں خود جو اس راہ کا پورا تجربہ کار ہوں اور محض اللہ تعالیٰ کے فضل اور فیض سے میں نے اس راحت اور
لذت سے حظ اٹھایا ہے۔یہی آرزو رکھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کی راہ میں زندگی وقف کرنے کیلئے اگر مر کے پھر
زندہ ہوں اور پھر مروں اور زندہ ہوں تو ہر بار میرا شوق ایک لذت کے ساتھ بڑھتا جائے۔پس میں چونکہ
خود تجربہ کار ہوں اور تجربہ کر چکا ہوں اور اس وقف کیلئے اللہ تعالیٰ نے مجھے وہ جوش عطا فرمایا ہے کہ اگر مجھے
یہ بھی کہہ دیا جاوے کہ اس وقف میں کوئی ثواب اور فائدہ نہیں ہے بلکہ تکلیف اور دکھ ہوگا۔تب بھی میں
اسلام کی خدمت سے رک نہیں سکتا۔اس لئے میں اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ اپنی جماعت کو وصیت کروں اور یہ
بات پہنچادوں۔آئندہ ہر ایک کا اختیار ہے کہ وہ اسے سنے یا نہ سنے کہ اگر کوئی نجات چاہتا ہے اور حیات
طیبہ یا ابدی زندگی کا طلبگار ہے تو وہ اللہ کیلئے اپنی زندگی وقف کرے۔‘‘

(ملفوظات۔جلد۔۲،صفحہ۔۹۹۔۱۰۰)

"I am personally experienced and have knowledge in this field. It is the mere grace of Allah that I tasted the joy of devoting my life. My only desire is that after my death if it were possible that I am again brought back to life to again sacrifice my life for the service in His cause. This ardent desire would increase every time that I am resuscitated. God has granted me such fervor in this field of Waqf that even if I am told that there is no benefit or reward in this waqf except grief and suffering even then I cannot hold myself back from this service. I am therefore duty-bound to leave this as a 'WILL' to my Community. It is your choice if you consider paying heed to my advice. Anyone who aspires for salvation and aspires for a pure or perpetual life must devote his life......" (Malfoozat Vol.: 2 Pages 99-100)



Madrassa Ahmadiyya was established in 1909 in this house in Qadian.

A view of the Ta`lim-ul-Islam College built during the period of Khalifatul Masih I رضی اللہ عنہ



For furthur information and admission in Jamia Ahmadiyya Canada please contact:




**Naseem Mahdi**
Amir & Missionary Incharge
Ahmadiyya Muslim Jama`at
Canada





**Jamia Ahmadiyya Canada**
1194 Matheson Blvd. East
Mississauga, Ontario Canada
Tel: 905-206-1364
Fax: 905-206-1208
E-mail: principal@ahmadiyya.ca





**Mubarak A. Nazir**
Principal
Jamia Ahmadiyya
Canada

# الانتباہ

حضرت بانیٔ سلسلہ احمدیہ امام مہدی علیہ السلام نے ۱۹۰۷ میں اعلان فرمایا:

''کئی مرتبہ زلزلوں سے پہلے اخباروں میں میری طرف سے شائع ہو چکا ہے۔ کہ دنیا میں بڑے بڑے زلزلے آئیں گے۔ یہاں تک کہ زمین زیروزبر ہو جائیگی۔ پس وہ زلزلے جو فرانسسکو اور فارموسا وغیرہ میں میری پیشگوئی کے مطابق آئے وہ سب کو معلوم ہیں لیکن حال میں ۱۶ اگست ۱۹۰۶ء کو جو جنوبی حصہ امریکہ یعنی چلّی کے صوبہ میں ایک سخت زلزلہ آیا وہ پہلے زلزلوں سے کم نہ تھا جس سے پندرہ (۱۵) چھوٹے بڑے شہر اور قصبے برباد ہو گئے اور ہزاروں جانیں تلف ہو گئیں اور دس لاکھ آدمی اب تک بے خانماں ہیں۔ شائید نادان لوگ کہیں گے کہ یہ کیوں کر نشان ہو سکتا ہے یہ زلزلے تو پنجاب میں نہیں آئے۔ مگر وہ نہیں جانتے کہ خدا تمام دنیا کا خدا ہے نہ صرف پنجاب کا اور اُس نے تمام دنیا کے لیئے یہ خبریں دی ہیں۔ یہ صرف پنجاب کی بدقسمتی ہے کہ خدا تعالیٰ کی پیشگوئیوں کو ناحق ٹال دینا اور خدا کے کلام کو غور سے نہ پڑھنا اور کوشش کرتے رہنا کہ کسی طرح حق چھپ جائے مگر ایسی تکذیب سے سچائی چھپ نہیں سکتی۔

یاد ہے کہ خدا نے مجھے عام طور پر زلزلوں کی خبر دی ہے پس یقیناً سمجھو کہ پیشگوئی کے مطابق امریکہ میں زلزلے آئے ایسے ہی یوروپ میں بھی آئے اور نیز ایشیا کے مختلف مقامات میں آئیں گے اور بعض ان میں قیامت کا نمونہ ہونگے اور اس قدر موت ہوگی کہ خون کی نہریں چلیں گی۔ اس موت سے چرند پرند بھی باہر نہیں ہونگے اور زمین پر اس قدر سخت تباہی آئے گی کہ اس روز سے کہ انسان پیدا ہوا ایسی تباہی کبھی نہیں آئی ہو گی۔ اور اکثر مقامات زیروزبر ہو جائیں گے کہ گویا کبھی ان میں آبادی نہ تھی۔ اور اس کے ساتھ اور بھی آفات زمین اور آسمان میں ہولناک صورت میں پیدا ہوں گی یہاں تک کہ ہر ایک عقلمند کی نظر میں وہ باتیں غیر معمولی ہو جائیں گی اور ہیئت اور فلسفہ کی کتابوں کے کسی صفحے میں ان کا پتہ نہیں ملے گا۔ تب انسانوں میں اضطراب پیدا ہوگا کہ یہ کیا ہونے والا ہے؟ اور بہتیرے نجات پائیں گے اور بہتیرے ہلاک ہو جائیں گے۔ وہ دن نزدیک ہیں بلکہ میں دیکھتا ہوں کہ دروازے پر ہیں کہ دنیا ایک قیامت کا نظارہ دیکھے گی۔ اور نہ صرف زلزلے بلکہ اور بھی ڈرانے والی آفتیں ظاہر ہوں گی کچھ آسمان سے اور کچھ زمین سے۔ یہ اس لئے کہ نوع انسان اپنے خدا کی پرستش چھوڑ دی ہے اور تمام ہمت اور تمام خیالات سے دنیا پر ہی گر گئے ہیں۔ اگر میں نہ آیا ہوتا تو ان بلاؤں میں کچھ تاخیر ہو جاتی پر میرے آنے کے ساتھ خدا کے غضب کے مخفی ارادے جو ایک بڑی مدت سے مخفی تھے ظاہر ہو گئے جیسا کہ خدا نے فرمایا: وما کنا معذبین حتی نبعث رسولا ۔ اور توبہ کرنے والے امان پائیں گے اور وہ جو بلا سے پہلے ڈرتے ہیں ان پر رحم کیا جائے گا۔ کیا تم خیال کرتے ہو کہ تم ان زلزلوں سے امن میں رہو گے یا تم اپنی تدبیروں سے اپنے تئیں بچا سکتے ہو؟ ہرگز نہیں۔ انسانی کاموں کا اس دن خاتمہ ہوگا۔ یہ مت خیال کرو کہ امریکہ وغیرہ میں سخت زلزلے آئے اور تمہارا ملک ان سے محفوظ ہے۔ میں تو دیکھتا ہوں کہ شائد ان سے زیادہ مصیبت کا منہ دیکھو گے۔ اے یورپ! تو بھی امن میں نہیں اور اے ایشیا! تو بھی محفوظ نہیں اور اے جزائر کے رہنے والو کوئی مصنوعی خدا تمہاری مدد نہیں کرے گا۔ میں شہروں کو گرتے دیکھتا ہوں اور آبادیوں کو ویران پاتا ہوں۔ وہ واحد یگانہ ایک مدت تک خاموش رہا اور اس کی آنکھوں کے سامنے مکروہ کام کئے گئے اور وہ چپ رہا۔ مگر اب وہ ہیبت کے ساتھ اپنا چہرہ دکھلائے گا جس کے کان سننے کی ہوں سنے کہ وہ وقت دور نہیں۔ میں نے کوشش کی کہ خدا کی امان کے نیچے سب کو جمع کروں پر ضرور تھا کہ تقدیر کے نوشتے پورے ہوتے۔

میں سچ سچ کہتا ہوں کہ اس ملک کی نوبت بھی قریب آتی جاتی ہے۔ نوح کا زمانہ تمہاری آنکھوں کے سامنے آجائے گا اور لوط کی زمین کا واقعہ تم بچشم خود دیکھ لوگے۔ مگر خدا غضب میں دھیما ہے توبہ کرو تا تم پر رحم کیا جائے جو خدا کو چھوڑتا ہے وہ ایک کیڑا ہے نہ کہ آدمی۔ اور وہ جو اس سے نہیں ڈرتا وہ مردہ ہے نہ کہ زندہ''۔ (حقیقۃ الوحی صفحہ ۲۵۵۔۲۵۷)

يُخْرِجَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ (القران ۶۵:۱۲)

# النـــــور

مارچ ۔اپریل ۲۰۰۳ء

جماعت احمدیہ امریکہ کا علمی، تعلیمی، تربیتی اور ادبی مجلّہ

نگران اعلیٰ : ڈاکٹر احسان اللہ ظفر، امیر جماعت احمدیہ، یو۔ایس۔اے

مدیر اعلیٰ : مختار احمد چیمہ

مدیران : ناصر احمد جمیل ۔ عمران حیّ

معاونین : مظہر منصور، محبوب ہمایوں، نجمہ کھوکھر

پرنٹرز : فضلِ عمر پریس ایتھنز اوہائیو ۔ یو۔ایس۔اے

لکھنے کا پتہ : Editors An-Noor,
Masjid Baitur Rehman,
15000 Good Hope Road,
Silver Spring, MD 20905

## فہرست مضامین


| | |
|---|---|
| الانتباہ | ۲ |
| درس القران | ۳ |
| کلام الامام | ۷ |
| درس الحدیث | ۸ |
| ارشادات عالیہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام | ۹ |
| آمدِ مسیح موعودؑ | ۱۰ |
| مریم شادی فنڈ کا اجراء | ۱۲ |
| حضرت نواب مبارکہ بیگم صاحبہ فرماتی ہیں | ۱۳ |
| سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی پاکیزہ سیرت | ۱۷ |
| حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فارسی الاصل ہیں | ۲۱ |
| گل وگلزار سا مبلغ ۔ آر چرڈ صاحب | ۲۳ |
| خطبہ جمعہ فرمودہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز | ۲۷ |
| عیدی | ۳۵ |
| اعلانات | ۳۶ |


درس القران

## آپس میں لین دین کے بارہ میں قرانی احکام

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا تَدَايَنْتُمْ بِدَيْنٍ اِلٰۤى اَجَلٍ مُّسَمًّى فَاكْتُبُوْهُ ؕ وَلْيَكْتُبْ بَّيْنَكُمْ كَاتِبٌۢ بِالْعَدْلِ وَلَا يَاْبَ كَاتِبٌ اَنْ يَّكْتُبَ كَمَا عَلَّمَهُ اللّٰهُ فَلْيَكْتُبْ وَلْيُمْلِلِ الَّذِىْ عَلَيْهِ الْحَقُّ وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ وَلَا يَبْخَسْ مِنْهُ شَيْـًٔا ؕ فَاِنْ كَانَ الَّذِىْ عَلَيْهِ الْحَقُّ سَفِيْهًا اَوْ ضَعِيْفًا اَوْ لَا يَسْتَطِيْعُ اَنْ يُّمِلَّ هُوَ فَلْيُمْلِلْ وَلِيُّهٗ بِالْعَدْلِ ؕ وَاسْتَشْهِدُوْا شَهِيْدَيْنِ مِنْ رِّجَالِكُمْ ۚ فَاِنْ لَّمْ يَكُوْنَا رَجُلَيْنِ فَرَجُلٌ وَّامْرَاَتٰنِ مِمَّنْ تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَآءِ اَنْ تَضِلَّ اِحْدٰهُمَا فَتُذَكِّرَ اِحْدٰهُمَا الْاُخْرٰى ؕ وَلَا يَاْبَ الشُّهَدَآءُ اِذَا مَا دُعُوْا ؕ وَلَا تَسْـَٔمُوْۤا اَنْ تَكْتُبُوْهُ صَغِيْرًا اَوْ كَبِيْرًا اِلٰۤى اَجَلِهٖ ؕ ذٰلِكُمْ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ وَاَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ وَاَدْنٰۤى اَلَّا تَرْتَابُوْۤا اِلَّاۤ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِيْرُوْنَهَا بَيْنَكُمْ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَلَّا تَكْتُبُوْهَا ؕ وَاَشْهِدُوْۤا اِذَا تَبَايَعْتُمْ ۖ وَلَا يُضَآرَّ كَاتِبٌ وَّلَا شَهِيْدٌ ۵ ؕ وَاِنْ تَفْعَلُوْا فَاِنَّهٗ فُسُوْقٌۢ بِكُمْ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ وَيُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ (البقرۃ ۲۸۳)

ترجمہ:-

اے ایمان دارو! جب تم کسی دوسرے سے کسی مقررہ میعاد کے لئے قرض لو تو اُسے لکھ لو۔ اور چاہیئے کہ کوئی لکھنے والا تمہارے درمیان (طے شدہ معاہدہ کو) انصاف کے ساتھ لکھ دے۔ اور کوئی کاتب لکھنے سے انکار نہ کرے کیونکہ اللہ نے اُسے (لکھنا) سکھایا ہے پس چاہیئے کہ وہ (ضرور) لکھے۔ اور تحریر وہ لکھوائے جس کے ذمہ حق ہو۔ اور چاہیئے کہ وہ (لکھواتے وقت) اللہ کا جو اس کا رب ہے، تقویٰ مدنظر رکھے اور اس میں سے کچھ (بھی) کم نہ کرے۔ اور اگر وہ شخص جس کے ذمہ حق ہے نادان ہو یا کمزور ہو یا (خود) لکھوانے کی قدرت نہ رکھتا ہو تو چاہیئے کہ (اس کی بجائے) اُس کا کارپرداز انصاف کے ساتھ (تحریر) لکھوائے۔ اور تم اپنے مردوں سے میں سے (اس موقعہ پر) دو کو گواہ (مقرر) کر لیا کرو۔ ہاں اگر دونوں (گواہ) مرد نہ ہوں تو (موقعہ کے) گواہوں سے جن لوگوں کو (بطور گواہ) تم پسند کرتے ہو ان میں سے ایک مرد اور دو عورتیں (گواہ بنا لیا کرو) (دو عورتوں کی شرط اس لئے ہے) تا ان میں

سے ایک کے بھول جانے کی صورت میں دونوں میں سے (ہر) ایک دوسری کو (بات) یاد دلائے۔ اور جب گواہوں کو بلایا جائے تو وہ انکار نہ کریں۔ اور (خواہ) چھوٹا (لین دین) ہو یا بڑا ہو تم اسے اس کی میعاد سمیت لکھنے میں سستی نہ کیا کرو۔ یہ بات اللہ کے نزدیک زیادہ انصاف والی ہے۔ اور شہادت کو زیادہ درست رکھنے والی ہے۔ نیز (تمہارے لئے اس بات کو) قریب تر (کردینے والی) کہ تم شک میں نہ پڑو (پس لین دین کا لکھنا ضروری ہے) سوائے اس (صورت) کے کہ تجارت دست بدست ہو۔ جسے تم آپس میں (مال اور رقم) لے دے کر (اسی وقت قصہ ختم کر) لیتے ہو۔ اس صورت میں اس (لین دین) کے نہ لکھنے میں تم پر کوئی گناہ نہیں۔ اور جب باہم خرید وفروخت کرو تو گواہ بنالیا کرو۔ اور (یہ امر یاد رہے کہ) نہ کاتب کو تکلیف دی جائے اور نہ گواہ کو۔ اور اگر تم (ایسا) کرو تو یہ (بات) تم میں نافرمانی (کی علامت) ہوگی۔ اور چاہئے کہ (تم) اللہ کا تقویٰ اختیار کرو۔ اور (اگر تم ایسا کرو گے تو) اللہ تمہیں علم دیگا۔ اور اللہ (تعالیٰ) ہر چیز کو خوب جانتا ہے۔

## تفسیر:۔

اوپر کی آیات میں قومی تباہی کا ایک بہت بڑا سبب اللہ تعالیٰ نے خود بتایا تھا۔ اب دوسرا سبب قومی تنزل کا یہ بتاتا ہے کہ لین دین کے معاملات میں احتیاط سے کام نہیں لیا جاتا۔ قرض دیتے وقت تو دوستی اور محبت کے خیال سے نہ واپسی کی کوئی میعاد مقرر کرائی جاتی ہے اور نہ اسے ضبط تحریر میں لایا جاتا ہے۔ اور جب روپیہ واپس آتا دکھائی نہیں دیتا تو لڑائی جھگڑا شروع کر دیا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ مقدمات تک نوبت پہنچ جاتی ہے۔ اور تمام دوستی دشمنی میں تبدیل ہو کر رہ جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ آپس کے تعلقات کو خراب مت کرو۔ اور قرض دیتے یا لیتے وقت ہماری ان دو ہدایات کو ملحوظ رکھو۔ اوّل یہ کہ جب تم کسی سے قرض لو تو اس قرض کی ادائیگی کا وقت مقرر کرلو۔ دوم روپیہ کا لین دین ضبط تحریر میں لے آؤ۔ اس شرط کا ایک بڑا فائدہ تو یہ ہے کہ اس طرح مقروض کو احساس رہتا ہے کہ فلاں وقت سے پہلے میں نے قرض ادا کرنا ہے اور وہ اس کی ادائیگی کے لئے جدوجہد کرتا رہتا ہے۔ اور پھر ایک اور فائدہ یہ ہے کہ قرض لینے والا ایک معین میعاد تک اطمینان کی حالت میں رہتا ہے اور اسے یہ خدشہ نہیں رہتا کہ نہ معلوم قرض دینے والا مجھ سے کب اپنے روپیہ کا مطالبہ کردے غرض اس میں دینے والے کا فائدہ تو ہے اور لینے والے کا بھی۔ قرض دینے والے کا فائدہ تو یہ ہے کہ مثلاً ایک مہینے کا وعدہ ہے تو وہ ایک مہینہ کے بعد جا کر طلب کریگا۔ یہ نہیں کہ اس کو روز روز پوچھنا پڑے۔ اور قرض لینے والے کا فائدہ یہ ہے کہ جب وہ قرض لینے لگے گا تو سوچے گا کہ میں جتنے عرصے میں ادا کرنے کا وعدہ کرتا ہوں اتنے عرصہ میں ادا بھی کرسکوں گا یا نہیں۔ اس کے علاوہ یہ شرط اس لئے بھی عائد کی گئی ہے کہ بعض کمزور لوگ اعتراض کر سکتے تھے کہ ہم سود پر روپیہ اس لئے دیتے ہیں کہ قرض لینے والے کو اس کی ادائیگی کا فکر رہتا ہے۔ اور وہ کوشش کرتا ہے کہ جلد اس قرض سے سبکدوش ہو جاؤں۔ لیکن اگر سود نہ لیا جائے تو اسے ادائیگی کا احساس نہیں رہتا۔ اس وسوسہ کے ازالہ کے لئے فرمایا کہ جب تم ایک دوسرے کو قرض دو۔ تو معاہدہ لکھوالیا کرو کہ فلاں وقت کے اندر اندر ادا کر دونگا۔ تا کہ تمہارا روپیہ بھی محفوظ رہے اور دوسرے شخص کو بھی اپنی ذمہ داری کا احساس رہے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ اگر قرض اِلٰی اَجَلٍ مُّسَمًّی ہو تو لکھ لیا کرو اور اگر اِلٰی اَجَلٍ مُّسَمًّی نہ ہو تو بے شک نہ لکھو۔ اس لئے کہ جب کوئی شخص کسی کو قرض دیتا ہے تو بہرحال ایک اَجَلٍ مُّسَمًّی کے لئے ہی دیتا ہے خواہ وہ میعاد تھوڑی ہو یا بہت۔ اس کے بعد وہ اسے وصول کرنے کا حقدار ہوتا ہے۔ یہ تو کبھی نہیں ہوا کہ کسی نے دوسرے کو قرض دیا ہو اور پھر اس کے واپس لینے کا اس کے اندر کوئی احساس ہی نہ ہو۔ ہدیۃً یا امداد کے رنگ میں اگر کسی کو کوئی رقم دی جائے تو وہ ایک علیحدہ امر ہے۔ لیکن جس چیز پر قرض کے لفظ کا اطلاق ہوگا۔ وہ بہرحال اِلٰی اَجَلٍ مُّسَمًّی ہی ہوگی۔ خواہ زبان سے کوئی میعاد مقرر کی جائے یا نہ کی جائے۔ ہاں اگر خاص وقت کے لئے قرض نہیں بلکہ یونہی ایک دو گھنٹہ کے لئے یا ایک دو دن کے لئے ہے تو ایسی صورت میں اگر نہ لکھا جائے تو کوئی شرعی گناہ نہیں۔

افسوس ہے کہ مسلمان ان دونوں باتوں کی پرواہ نہیں کرتے۔ یعنی نہ تو قرض دیتے وقت دوستی اور محبت کے نقطہ نگاہ سے کوئی مدت مقرر کرتے ہیں۔ بلکہ کہہ دیتے ہیں کہ جب جی چاہے دے دینا اور نہ اسے ضبط تحریر میں لاتے ہیں جس کی وجہ سے بعد میں بہت سی خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اور انہیں اس کے تلخ نتائج سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔

وَلۡيَكۡتُبۡ بَّيۡنَكُمۡ كَاتِبٌۢ بِالۡعَدۡلِ تیسرا حکم یہ دیا کہ لکھنے والا کوئی اور شخص ہو۔ قرض دینے والا یا لینے والا نہ لکھے بلکہ ایک غیر شخص ہو جو عدل اور انصاف کے ساتھ لکھے۔ یعنی اپنی طرف سے اس

معاہدہ میں کوئی بات نہ ملائے بلکہ وہی کچھ لکھے جس کے لکھنے کا اسے حکم دیا گیا ہے۔ پھر کاتب کو حکم دیا کہ وہ لکھنے سے انکار نہ کرے بلکہ جس طرح اللہ تعالیٰ نے اسے سکھایا ہے اسی طرح اسے چاہئے کہ وہ لکھے یا یہ کہ چونکہ اللہ تعالیٰ نے اسے لکھنا سکھایا ہے وہ لکھنے سے انکار نہ کرے۔ کَمَا عَلَّمَهُ کے دونوں معنے ہو سکتے ہیں۔ یہ بھی کہ جتنا ہنر اس کو حاصل ہو اس کے مطابق لکھے۔ اور یہ بھی کہ چونکہ خدا تعالیٰ نے اس پر فضل کیا ہے اسے بھی چاہئے کہ وہ لوگوں کو فائدہ پہنچائے۔ یہ نہ ہو کہ وہ انکار کر دے اور ضرورتمند قرض نہ ملنے کی وجہ سے پریشان ہو۔

وَلْيُمْلِلِ الَّذِي عَلَيْهِ الْحَقُّ۔ چوتھا حکم یہ دیا کہ جس کے ذمہ حق ہو وہ املاء کروائے۔ یعنی روپیہ لینے والے کو چاہئے کہ وہ خود تحریر لکھوائے۔ اس میں ایک بہت بڑی حکمت ہے۔ بظاہر تو یہ چاہئے تھا کہ روپیہ دینے والا لکھوائے۔ مگر یہ حکم نہیں دیا۔ بلکہ اس کی ذمہ داری قرض لینے والے پر رکھی ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ چونکہ روپیہ لینے والے کی ضرورت روپیہ مل جانے کی وجہ سے پوری ہو جاتی ہے۔ وہ اس وقت اپنے اندر خوشی کی ایک لہر محسوس کرتا ہے۔ اور روپیہ کی طرف سے لاپرواہ ہو جاتا ہے۔ اس لئے ہو سکتا ہے کہ وہ بعد میں ضرورت پوری ہونے پر کہدے کہ مجھے تو اس وقت یہ خیال ہی نہ تھا کہ کیا لکھوا رہے ہیں۔ اس لئے اسے کہا کہ وہ خود ہی لکھوائے۔ تا کہ اس کی زبان کا اقرار موجود رہے ورنہ جس نے روپیہ دیا ہوتا ہے وہ تو چوکس ہی ہوتا ہے۔ کیونکہ اس نے تو اپنے پاس سے رقم دی ہوئی ہوتی ہے۔ اس لئے اس کو تو بہر حال یاد ہی رہتا ہے کہ میں نے اس قدر روپیہ دیا ہوا ہے۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ تحریر اس کے پاس رہیگی جس نے روپیہ دیا ہے۔ پس اس کے لئے تو موقعہ ہے کہ دیکھ لے کوئی غلطی تو نہیں ہو گئی۔ مگر لینے والے کے پاس تحریر نہیں رہتی اس لئے اگر اس وقت اس کی پوری توجہ تحریر کی طرف نہ ہو تو اسے نقصان پہنچنے کا احتمال ہو سکتا ہے۔

وَلَا يَبْخَسْ مِنْهُ شَيْئًا یہ پانچواں حکم دیا کہ لکھواتے وقت وہ کوئی چیز اس قرض میں سے کم نہ کرے بلکہ اسے صحیح صحیح لکھوائے۔ اس میں بظاہر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ قرض میں تو کوئی کمی نہیں ہو سکتی کیونکہ دونوں فریق آمنے سامنے بیٹھے ہوتے ہیں۔ پھر وَلَا يَبْخَسْ مِنْهُ شَيْئًا کا کیا حکم دیا؟ سو یاد رکھنا چاہئے کہ بعض قرض عجیب عجیب شکل میں ہوتے ہیں۔ جن کو تحریر میں لاتے وقت لوگ ایسے پیچیدہ الفاظ لکھتے ہیں جن کا نتیجہ آخر میں کمی کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے۔ خصوصاً وہ قرض جو لمبی میعاد کے ساتھ تعلق رکھتے ہوں۔ اور مختلف انواع کے ہوں ان کو تحریر میں لاتے وقت کئی قسم کے دھوکے کر لئے جاتے ہیں۔ جیسے حکومتوں کے قرض ہوتے ہیں۔ چونکہ ایسے لمبے قرضوں میں عموماً معاہدات کے وقت چالاکیاں اور فریب کئے جاتے ہیں اس لئے فرمایا کہ لکھوانے میں دیانت سے کام لو اور ایک حبہ بھی کم کرنے کی کوشش نہ کرو۔

فَإِنْ كَانَ الَّذِي عَلَيْهِ الْحَقُّ سَفِيهًا أَوْ ضَعِيفًا أَوْ لَا يَسْتَطِيعُ أَنْ يُمِلَّ هُوَ فَلْيُمْلِلْ وَلِيُّهُ بِالْعَدْلِ. فرماتا ہے اگر وہ شخص جس کے ذمہ حق ہے دماغی لحاظ سے اس قابل نہ ہو کہ مالی معاملات کی اہمیت کو سمجھ سکے یا کمزور ہو مثلاً بچہ ہو یا بہت بوڑھا ہو یا لکھوانے کی قدرت نہ رکھتا ہو۔ مثلاً گونگا ہو یا پڑھا لکھا نہ ہو۔ تو ایسی صورت میں اس کی طرف سے ایک ولی مقرر ہونا چاہئے جو تمام امور پورے عدل اور انصاف کے ساتھ ملکی قانون کے مطابق لکھوائے اس لئے فرمایا کہ اگر وہ لکھوانے کی طاقت نہ رکھتا ہو تو اس صورت میں اس کا ولی اس ذمہ داری کو ادا کرے۔

وَاسْتَشْهِدُوا شَهِيدَيْنِ مِنْ رِّجَالِكُمْ یہ ساتواں حکم دیا کہ اس کے لئے دو گواہ بھی مِنْ رِّجَالِكُمْ بنائے جائیں یعنی اپنے واقف آدمیوں میں سے جن پر تمہیں اعتماد ہو۔ اور جنہیں ضرورت کے وقت تم آسانی سے بُلا سکتے ہو۔ کوئی غیر ملکی یا مسافر یا ناواقف آدمی نہ ہوں جن کی گواہی ضائع چلے جانے کا خطرہ ہو۔ ورنہ تم ان کو کہاں تلاش کرو گے۔ اس کے بعد جو مِمَّنْ تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَاءِ کے الفاظ آتے ہیں ان کا تعلق بھی وَاسْتَشْهِدُوا شَهِيدَيْنِ سے ہی ہے۔ ورنہ یہ مطلب نہیں کہ اگر رجال پسند نہ ہوں تو عورتیں ہی گواہ مقرر کر لی جائیں۔ اس جگہ تَرْضَوْنَ میں یہ اشارہ کیا گیا ہے کہ گواہ ایسے ہونے چاہئیں۔ جو فریقین کے پسندیدہ ہوں۔ یعنی وہ گواہی دینے کی اہلیت بھی رکھتے ہوں۔ ایسے نہیں ہونے چاہئیں جنہیں شاہد عادل قرار نہ دیا جا سکے۔

فَإِنْ لَّمْ يَكُونَا رَجُلَيْنِ فَرَجُلٌ وَّ امْرَأَتَانِ. یہ آٹھواں حکم دیا کہ اگر دو مرد نہ ملیں تو پھر ایک مرد اور دو عورتیں گواہ بنا لیا کرو۔ مگر گواہ انہیں بناؤ۔ جن کو تم پسند کرو۔ ایک مرد کی بجائے دو عورتیں رکھنے کی وجہ یہ بتائی کہ اگر ان میں سے ایک بھول جائے تو دوسری یاد دلا دے۔ وہ بھول جائے تو یہ یاد دلائے۔ چونکہ دونوں میں سے ہر ایک بھول سکتی اور ہر ایک یاد کرا سکتی ہے۔ اس لئے لفظ مبہم رکھے ہیں اور اس لئے بھی کہ یہ فیصلہ نہیں ہو

سکتا کہ کون بھولی ہے۔ اس لئے فرمایا کہ ان میں سے ہر ایک دوسری کو یاد دلا دے۔ دراصل گھریلو جھگڑوں سے تعلق رکھنے والی باتوں کو تو عورت خوب یاد رکھتی ہے۔ لیکن قضاء سے تعلق رکھنے والے امور کو اپنے ذہن میں زیادہ عمدگی سے محفوظ نہیں رکھ سکتی۔ اس لئے دو عورتوں کی گواہی کو ایک مرد کی گواہی کے برابر قرار دیا گیا ہے۔ اس آیت کی روشنی میں ایک واقعہ کی دو گواہ عورتوں کو بیک وقت قضاء میں بلایا جاسکتا ہے اور قاضی کے سامنے بھی ان میں سے ایک عورت دوسری کو یاد دلا سکتی ہے کہ بہن یہ بات یوں نہیں بلکہ یوں ہے۔ گویا جس طرح مرد بعض باتوں کا سوچ کر جواب دیتا ہے اسی طرح عورتیں بھی ایک دوسری کو یاد دلا کر جواب دے سکتی ہیں۔ پھر جس بات پر وہ دونوں اتفاق کریں وہی ان کی گواہی سمجھی جائے گی۔

مرد کے مقابلہ میں دو عورتوں کی گواہی رکھنے میں حکمت یہ ہے کہ ہر شخص جو کام کا عادی ہوتا ہے وہ بہ نسبت دوسروں کے جو اس کام میں نہ پڑے ہوں زیادہ تجربہ کار ہوتا ہے۔ مرد چونکہ لین دین کے معاملات اور مقدمات وغیرہ اکثر حصہ لیتے رہتے ہیں۔ وہ جانتے ہیں کہ شہادت دینا کتنی بڑی ذمہ داری کا کام ہے۔ اس لئے وہ تمام واقعات کو احتیاط سے یاد رکھتے اور ہوشیاری سے اپنا بیان لکھواتے ہیں۔ لیکن عورتوں کا نہ تو لین دین کے معاملات میں زیادہ دخل ہوتا ہے اور نہ عدالتوں کی کارروائی سے وہ واقف ہوتی ہیں۔ ان کا دائرہ عمل صرف گھریلو زندگی تک محدود ہوتا ہے۔ اس لئے ہو سکتا ہے کہ کسی بات کو وہ پورے طور پر یاد نہ رکھ سکیں۔ اس احتیاط کے پیش نظر ایک مرد کی بجائے دو عورتوں کی گواہی مقرر کی گئی ہے۔

مِمَّنْ تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَآءِ کے متعلق بعض نے کہا ہے کہ یہ مِنْ رِّجَالِکُمْ کا بدل ہے بعض نے کہا ہے کہ فَرَجُلٌ و امْرَأَتَانِ کی صفت ہے۔ لیکن ابوحیان کا قول ہے کہ اِسْتَشْهِدُوْا سے متعلق ہے۔ اور یہی درست ہے۔ یعنی اس جگہ اہلیت اور پسندیدگی کی شرط مردوں اور عورتوں دونوں کیلئے ہے۔ صرف مردوں یا صرف عورتوں کے لئے نہیں۔

وَلَا یَاْبَ الشُّهَدَآءُ اِذَا مَا دُعُوْا۔ یہ نواں حکم دیا کہ جب گواہوں کو گواہی کے لئے بلایا جائے تو وہ انکار نہ کریں اور خواہ کسی فریق کی ناراضگی کا ہی خطرہ ہو پھر بھی سچی سچی بات بیان کریں۔

وَلَا تَسْئَمُوْٓا اَنْ تَکْتُبُوْهُ صَغِیْرًا اَوْ کَبِیْرًا اِلٰٓی اَجَلِهٖ۔ اس جگہ اَجَلَ کو اَجَلِهٖ کہکر پھر پہلے حکم کو دہرایا ہے جس کا اِذَا تَدَایَنْتُمْ بِدَیْنٍ اِلٰٓی اَجَلٍ مُّسَمًّی میں ذکر کیا گیا تھا۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ غیر معیادی قرضہ کو نہ لکھو یا صرف مدت کی مقدار لکھو اور قرض کو مبہم رہنے دو۔ بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ قرض بھی لکھ لو اور مدت بھی مقرر کر لو۔ چونکہ اِلٰی کے ایک معنے مَعَ کے بھی ہوتے ہیں۔ اس لئے کے یہ معنے بھی ہوسکتے ہیں کہ مدت کو بھی ساتھ ہی لکھ لیا کرو۔ گویا قرض اس کی ادائیگی کی میعاد اور شہادت سب باتوں کو اکٹھا لکھو۔ تاکہ دوسرے کو خیانت کا موقعہ ہی نہ ملے۔

ذٰلِکَ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ وَ اَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ فرماتا ہے۔ یہ بات انصاف کو قائم کرنے والی اور شہادت کو درست رکھنے والی ہے۔ اگر یہ قانون نہ رکھا جاتا تو نہ تو انصاف قائم ہوسکتا اور نہ ہی شہادت درست رہ سکتی۔

وَ اَدْنٰٓی اَلَّا تَرْتَابُوْٓا اس میں بتایا کہ اس قانون کی اتباع کا نتیجہ یہ نکلے گا کہ تم دوسرے کی دیانت اور امانت کے متعلق مختلف قسم کے وساوس اور شبہات سے محفوظ رہو گے۔ اور اپنے روپیہ کے متعلق بھی تمہیں اطمینان رہیگا کہ وہ ضائع نہیں ہو سکتا۔

اِلَّآ اَنْ تَکُوْنَ تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِیْرُوْنَهَا بَیْنَکُمْ فرماتا ہے کہ ہم اس قانون میں ایک استثنیٰ کرتے ہیں اور وہ یہ کہ اگر ایسی تجارت ہو جو آمنے سامنے کی اور دست بدست ہو جیسے تم ادھر اُدھر چکر دیتے ہو تو ایسی صورت میں اگر تم اسے تحریر میں نہ لاؤ تو تم پر کوئی گناہ نہیں۔ کیونکہ وہ دین نہیں۔ گویا اگر حاضر تجارت ہو اور ایک تاجر دوسرے تاجر کو کہدے کہ میرا مال فلاں گودام میں پڑا ہوا ہے میں ابھی جا کر لے آتا ہوں آپ مجھے اتنا روپیہ دے دیں تو ایسی صورت میں کسی تحریر کے بغیر بھی دوسرے کو روپیہ دینے میں کوئی حرج نہیں۔ تاجروں کو ایسے معاملات روزانہ پیش آتے رہتے ہیں۔ گو لَیْسَ عَلَیْکُمْ جُنَاحٌ اَلَّا تَکْتُبُوْهَا کے الفاظ سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ تجارت کے وقت لین دین کو نہ لکھنا گناہ تو نہیں لیکن اچھا یہ ہے کہ اس میں بھی رسید کاٹی جائے۔ جیسا کہ انگریزی فرموں اور تاجروں میں یہ قاعدہ ہے کہ جب کوئی چیز ان سے خریدی جائے تو ساتھ ہی وہ رسید بھی لکھدیتے ہیں۔ اس سے کئی جھگڑے مٹ جاتے ہیں۔ اور کمی بیشی یا چوری وغیرہ کا الزام عاید نہیں ہوسکتا۔ بہرحال اس جگہ تجارت سلم اور تجارت نقد کا ذکر کیا گیا ہے۔ تجارت سلم کی صورت میں مال اور مدت کی تعین لازمی قرار دی گئی ہے۔ اور اس کا لکھنا فرض

کیا گیا ہے۔ اسی طرح اس خرید کی صورت میں بھی کہ مال لے لیا جائے اور رقم کی ادائیگی کا آئندہ وعدہ ہو۔ لیکن جب نقد سودا ہو کہ مال لے لیا اور قیمت دے دی تو لکھنا فرض نہیں رکھا گیا۔ گو عبارت سے ظاہر ہے کہ اس صورت میں بھی پسندیدہ یہی ہے کہ تحریر دی جائے۔ ہاں جب تحریر نہ ہو تو گواہ مقرر کرلے۔ جیسا کہ وَاشْهِدُوْا اِذَا تَبَايَعْتُمْ سے ظاہر ہے تا کہ بعد میں دوکاندار چوری وغیرہ کا الزام نہ لگادے۔ اور کوئی فتنہ پیدا نہ ہو۔

وَلَا يُضَآرَّ كَاتِبٌ وَّلَا شَهِيْدٌ فرمایا گواہ اور کاتب کا خرچ دیئے بغیر عدالتوں میں بلانا اُن کے لئے نقصان کا موجب ہے۔ اس لئے ان کو خرچ دینا تمہارے لئے ضروری ہے۔ یہ لین دین کے سلسلہ میں گیارہواں حکم دیا کہ معاہدہ لکھنے والے اور گواہوں کو خرچ دو۔ اور ان کو تکلیف میں نہ ڈالو۔ اگر ایک کاتب جس کا کام یہ ہے کہ وہ اُجرت پر لکھتا ہے۔ اسے مجبور کیا جائے کہ وہ بلا اُجرت کوئی مضمون لکھ کر دے تو یہ اس پر ظلم ہوگا یا مثلاً کوئی شخص اگر کسی اور بڑی ذمہ داری کے کام پر جا رہا ہو تو ایسے شخص کو مجبور کرنا کہ وہی لکھے۔ یا بلا خرچ بلا کر گواہی دے اُس پر ظلم ہے۔

وَاِنْ تَفْعَلُوْا فَاِنَّهٗ فُسُوْقٌ م بِكُمْ فرماتا ہے اگر تم ان کو دق کرو گے تو اس کے معنے یہ ہوں گے کہ تم ہمارے احکام کی خلاف ورزی کرتے ہو۔ اور اطاعت کا جُوا اپنی گردن سے اُتارتے ہو بِکُمْ کے معنے فِیْکُمْ کے ہیں۔ یعنی یہ بات تمہارے اندر فسق و خروج عن الطاعۃ کی روح پیدا کرنے والی ہوگی۔

☆☆☆☆☆

# کلام الامام

اے مرے یار یگانہ اے مری جان کی پناہ!
کر وہ دن اپنے کرم سے دیں کے پھیلانے کے دن

پھر بہارِ دیں کو دکھلا اے میرے پیارے قدیر
کب تلک دیکھیں گے ہم لوگوں کو بہکانے کے دن

دِل گھٹا جاتا ہے ہر دم جاں بھی ہے زیر و زبر
اک نظر فرما کہ جلد آئیں ترے آنے کے دن

چہرہ دکھلا کر مجھے کر دیجئے غم سے رہا
کب تلک لمبے چلے جائیں گے ترسانے کے دن

کچھ خبر لے تیرے کوچہ میں یہ کس کا شور ہے
کیا میرے دلدار تو آئے گا مر جانے کے دن

ڈوبنے کو ہے یہ کشتی آ مِرے اے نا خدا
آ گئے اس باغ پر اے یار مُرجھانے کے دن

میرے دل کی آگ نے آخر دکھایا کچھ اثر
آ گئے ہیں اب زمیں پر آگ بھڑکانے کے دن

کون روتا ہے کہ جس سے آسماں بھی رو پڑا
لرزہ آیا اِس زمیں پر اُس کے چلّانے کے دن

دوستو اُس یار نے دیں کی مصیبت دیکھ لی
آئیں گے اس باغ کے اب جلد لہرانے کے دن

دن بہت ہیں سخت اور خوف و خطر درپیش ہے
پر یہی ہیں دوستو اس یار کے پانے کے دن

دیں کی نُصرت کے لئے اک آسماں پر شور ہے
اب گیا وقتِ خزاں آئے ہیں پھل لانے کے دن

درس الحدیث

# چھ شرائط ایمان

عَنْ عُمَرَبْنِ الْخَطَّابِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَلْاِیْمَانُ اَنْ تُؤْمِنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِکَتِهٖ وَکُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَتُؤْمِنَ بِالْقَدْرِ خَیْرِهٖ وَشَرِّهٖ۔ (مسلم)

**ترجمہ:-**

''حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ ایمان یہ ہے کہ تو اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر اور یوم آخر یعنی جزاء وسزا کے دن پر ایمان لائے اور اس کے علاوہ تو خدا کی تقدیر خیر وشر پر بھی ایمان لائے''۔

**تشریح:-**

اس حدیث میں اسلام کی تعلیم کے مطابق ایمان کی تشریح بیان کی گئی ہے جو چھ بنیادی باتوں پر مشتمل ہے۔

(اول) اللہ پر ایمان لانا جو دنیا کا واحد خالق ومالک خدا ہونے کی وجہ سے ایمانیات کا مرکزی نقطہ ہے۔ اور یاد رکھنا چاہئے کہ عربی زبان میں اللہ کا لفظ خدائے واحد کے سوا کسی اور کے متعلق استعمال نہیں کیا جاتا۔ اور اس سے مراد ایسی ہستی ہے جو تمام عیوب سے پاک اور تمام صفات حسنہ سے متصف اور تمام علوم کی حامل طاقتوں کا سرچشمہ ہے۔

(دوم) فرشتوں پر ایمان لانا جو خدا کی ایک نہ نظر آنے والی مگر نہایت اہم مخلوق ہے۔ فرشتے خدا کے حکم کے ماتحت اس کارخانہ عالم کو چلانے والے اور خدا کی طرف سے پیدا کئے ہوئے اسباب کے نگران ہیں اور فرشتے خدا اور اس کے رسولوں کے درمیان پیغام رسانی کا واسطہ بھی بنتے ہیں۔

(سوم) خدا کی طرف سے نازل ہونے والی کتابوں پر ایمان لانا جن کے ذریعہ دنیا کو خدا تعالیٰ کے منشاء کا علم حاصل ہوتا ہے۔ ان کتابوں میں سے آخری اور دائمی کتاب قرآن شریف ہے جس نے پہلی تمام شریعتوں کو جو وقتی اور قومی نوعیت کی تھیں منسوخ کر دیا ہے اور اب قیامت تک قرآن کے سوا کوئی اور شریعت نہیں۔

(چہارم) خدا کے رسولوں پر ایمان لانا جن پر وقتاً فوقتاً الہامی کتابیں نازل ہوتی رہی ہیں اور جو اپنے عملی نمونہ سے خدا کے منشاء کو دنیا پر ظاہر کرتے رہے ہیں۔ ان میں سے آخری صاحب شریعت نبی اور خاتم النبیینؐ ہمارے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں جو سید ولد آدم اور فخر انبیاء اور افضل الرسل ہیں۔

(پنجم) یوم آخر پر ایمان لانا جو موت کے بعد آنے والا ہے اور جس میں انسان نئی زندگی حاصل کر کے اپنے ان اچھے یا برے اعمال کا بدلہ پائے گا جو اس نے دنیا میں کئے ہوں گے۔

(ششم) تقدیر خیر وشر پر ایمان لانا جو خدا کی طرف سے دنیا میں جاری شدہ قانون کی صورت میں قائم ہے۔ یعنی اس بات پر یقین رکھنا کہ دنیا کا قانون قدرت اور قانون شریعت ہر دو خدا کے بنائے ہوئے قانون ہیں اور خدا ہی اس سارے مادی اور روحانی نظام کا بانی اور نگران ہے۔ خدا نے ہر کام کے متعلق خواہ وہ روحانی ہو یا مادی یہ اصول مقرر کر رکھا ہے کہ اگر یوں کرو گے تو اس کا اس اس طرح اچھا نتیجہ نکلے گا اور اگر یوں کرو گے تو اس کا اس اس طرح خراب نتیجہ نکلے گا اور پھر خدا اپنے قانون کا مالک بھی ہے اور ایسے امور میں جو اس کی کسی بیان کردہ سنت یا وعدہ یا صفت اور پھر خدا کے خلاف نہ ہوں، وہ اس قانون میں اپنے رسولوں اور نیک بندوں کی خاطر خاص حالات میں استثنائی طور پر تبدیلی بھی کر سکتا ہے۔ چنانچہ معجزات کا سلسلہ عموماً اسی استثنائی قانون سے تعلق رکھتا ہے۔

(ماخوذ چالیس جواہر پارے از حضرت مرزا بشیر احمد صاحبؓ)

☆☆☆☆☆

''دنیا میں اک نذیر آیا پر دنیا نے اُسے قبول نہ کیا۔ مگر خدا اُسے قبول کرے گا اور زور آور حملوں سے اس کی سچائی کو دنیا پر ظاہر کرے گا''

الہام حضرت مسیح موعود علیہ السلام

ارشادات عالیہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام

# انسان کی طبعی حالتوں کو اس کی اخلاقی اور رُوحانی حالتوں سے نہایت ہی شدید تعلّقات واقع ہیں

## جسمانی سجدہ بھی روح میں خشوع اور عاجزی کی حالت پیدا کرتا ہے

قرآن شریف کے رُو سے انسان کی طبعی حالتوں کو اس کی اخلاقی اور رُوحانی حالتوں سے نہایت ہی شدید تعلّقات واقع ہیں۔ یہاں تک کہ انسان کے کھانے پینے کے طریقے بھی انسان کی اخلاقی اور رُوحانی حالتوں پر اثر کرتے ہیں۔ اور اگر ان طبعی حالتوں سے شریعت کی ہدایتوں کے موافق کام لیا جائے تو جیسا کہ نمک کی کان میں پڑ کر ہر ایک چیز نمک ہو جاتی ہے۔ ایسا ہی یہ تمام حالتیں اخلاقی ہی ہو جاتی ہیں۔ اور رُوحانیت پر نہایت گہرا اثر کرتی ہیں۔ اسی واسطے قرآن شریف نے تمام عبادات اور اندرُونی پاکیزگی کی اغراض اور خشوع خضوع کے مقاصد میں جسمانی طہارتوں اور جسمانی آداب اور جسمانی تعدیل کو بہت ملحوظ رکھا ہے۔ اور غور کرنے کے وقت یہی فلاسفی نہایت صحیح معلوم ہوتی ہے کہ جسمانی اَوضاع کا رُوح پر بہت قوی اثر ہے جیسا کہ ہم دیکھتے ہیں کہ ہمارے طبعی افعال گو بظاہر جسمانی ہیں مگر ہماری رُوحانی حالتوں پر ضرور ان کا اثر ہے مثلاً جب ہماری آنکھیں رونا شروع کریں اور گو تکلّف سے ہی روویں مگر فی الفور ان آنسوؤں کا ایک شعلہ اُٹھ کر دل پر جا پڑتا ہے۔ تب دل بھی آنکھوں کی پیروی کر کے غمگین ہو جاتا ہے۔ ایسا ہی جب ہم تکلّف سے ہنسنا شروع کریں تو دل میں بھی ایک انبساط پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ بھی دیکھا جاتا ہے کہ جسمانی سجدہ بھی روح میں خشوع اور عاجزی کی حالت پیدا کرتا ہے۔ اس کے مقابل پر ہم یہ بھی دیکھتے ہیں کہ جب ہم گردن کو اُونچی کھینچ کر اور چھاتی اُبھار کر چلیں تو یہ وضعِ رفتار ہم میں ایک قسم کا تکبّر اور خود بینی پیدا کرتی ہے۔ تو اِن نمونوں سے پُورے انکشاف کے ساتھ کھل جاتا ہے کہ بے شک جسمانی اَوضاع کا رُوحانی حالتوں پر اثر ہے۔

ایسا ہی تجربہ ہم پر ظاہر کرتا ہے کہ طرح طرح کی غذاؤں کا بھی دماغی اور دلی قوتوں پر ضرور اثر ہے۔ مثلاً ذرا غور سے دیکھنا چاہیئے۔ کہ جو لوگ کبھی گوشت نہیں کھاتے رفتہ رفتہ اُن کی شجاعت کی قوت کم ہو جاتی ہے۔ یہاں تک کہ نہایت دل کے کمزور ہو جاتے ہیں اور ایک خداداد اور قابلِ تعریف قوت کو کھو بیٹھتے ہیں۔ اس کی شہادت خدا کے قانون قدرت سے اس طرح پر بھی ملتی ہے کہ چار پایوں میں سے جس قدر گھاس خور جانور ہیں کوئی بھی ان میں سے وہ شجاعت نہیں رکھتا۔ جو ایک گوشت خور جانور رکھتا ہے۔ پرندوں میں بھی یہی بات مشاہدہ ہوتی ہے۔ پس اس میں کیا شک ہے کہ اخلاق پر غذاؤں کا اثر ہے۔ ہاں جو لوگ دن رات گوشت خوری پر زور دیتے ہیں۔ اور نباتاتی غذاؤں سے بہت ہی کم حصہ رکھتے ہیں وہ بھی حلیم اور انکسار کے خُلق میں کم ہو جاتے ہیں اور میانہ روش کو اختیار کرنے والے دونوں خُلق کے وارث ہوتے ہیں۔ (روحانی خزائن جلد 10 (319، 320

نجات کا سرچشمہ جیسا کہ ہم پہلے لکھ چکے ہیں محبت اور معرفت ہے۔ اور معرفت ایک ایسی چیز ہے کہ جس قدر معرفت زیادہ ہوتی ہے اسی قدر محبت بھی زیادہ ہوتی ہے۔ کیونکہ محبت کے جوش مارنے کا باعث حسن یا احسان ہے۔ یہ دونوں چیزیں ہیں جن کی وجہ سے محبت جوش مارتی ہے۔ پس جبکہ انسان کو خدا تعالیٰ کے حسن اور احسان کا علم ہوتا ہے اور وہ اس بات کا مشاہدہ کر لیتا ہے کہ وہ ہمارا خدا اپنی نامحدود ذاتی خوبیوں کی وجہ سے کیسا حسین ہے۔ اور پھر کس طرح پر اس کے لامتناہی احسان ہم پر احاطہ کر رہے ہیں تو اس علم کے بعد بالطبع انسان کی وہ محبت جو ازل سے اس کی فطرت میں مرکوز ہے جوش مارتی ہے اور جیسا کہ خدا تعالیٰ سب سے زیادہ جمال باکمال اور متصف اور متواتر احسان اور فیضان کی صفت سے موصوف ہے ایسا ہی بندہ جو اس کا طالب ہے بعد معرفت ان صفات کے اس سے ایسی محبت کرتا ہے

کہ کسی کو اس کا ثانی نہیں سمجھتا۔تب نہ صرف زبان بلکہ عملی طور پر اس کو واحد لاشریک جانتا ہے اور اس کی خوبیوں اور اخلاق کا عاشق ہو جاتا ہے اور گو محبت الٰہی کا تخم ازل سے انسان کی سرشت میں رکھا گیا تھا۔مگر اس تخم کی آب پاشی معرفت ہی کرتی ہے۔کیونکہ کوئی محبوب بجز معرفت کے اور بجز تجلیاتِ حسن و جمال اور اخلاق اور وصال کے کسی عاشق کو اپنی طرف کھینچ نہیں سکتا۔ اور جب معرفت تامہّ حاصل ہو جاتی ہے۔تبھی وہ وقت آتا ہے کہ محبت الٰہی کا ایک چمکتا ہوا شعلہ انسان کے دل پر گرتا ہے اور یک دفعہ اس کو خداتعالیٰ کی طرف کھینچ لیتا ہے۔تب انسانی روح محبوب ازلی کے آستانہ پر عاشقانہ انکسار کے ساتھ گرتی ہے اور حضرت احدیت کے دریائے ناپیدا کنار میں غوطہ لگا کر ایسی پاک وصاف ہو جاتی ہے کہ تمام سفلی کثافتیں دور ہو جاتی ہیں۔اور ایک نورانی تبدیلی اُس کے اندر پیدا ہو جاتی ہے۔تب وہ رُوح ناپاک باتوں سے ایسی نفرت کرتی ہے جیسا کہ خداتعالیٰ کو نفرت ہے اور خدا کی رضا اس کی رضا ہو جاتی ہے اور خدا کی خوشنودی اس کی خوشنودی ہو جاتی ہے۔لیکن جیسا کہ ہم ابھی لکھ چکے ہیں اس اعلیٰ درجہ کی محبت کے جوش مارنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ سالک جو خداتعالیٰ کی طلب میں ہے خدا کے حسن اور احسان پر بخوبی اطلاع پاوے۔اور درحقیقت اس کے دل میں ذہن نشین ہو جائے کہ خداتعالیٰ اپنی ذات میں وہ خوبیاں اور حسن اور جمال رکھتا ہے کہ جن کی کوئی انتہاء نہیں۔اور ایسا ہی اس قدر اس کے احسان ہیں اور اس قدر احسان کرنے کے لئے وہ تیار ہے کہ اس سے بڑھ کر ممکن ہی نہیں۔(روحانی خزائن جلد20 ص,384385)

☆☆☆☆☆

# آمدِ مسیح موعودؑ

تیرگی چھٹنے لگی ظلمت شب دور ہوئی
تیری آمد سے سحر نوروں سے معمور ہوئی

منتظر لوگ تھے مدت سے تیرے آنے سے
دل کو تسکیں ملی کُلفتِ جاں دور ہوئی

پھر سے الہام کے پانی سے جیئے سب مردے
نصرتِ خاص سے پھر دل کی زمیں طور ہوئی

شمع اسلام بجھانے کو بڑھی ہر قوت
تیری للکار سے پسپائی پہ مجبور ہوئی

جلوہ حُسنِ محمدؐ کو اجاگر کر کے
ایسی تصویر دکھا دی جو تھی مستور ہوئی

یدِ بیضا بھی مِلا شانِ مسیحائی بھی
جب براھیمؑ بنا نار ہر اک نور ہوئی

کیا ہی اندازِ تکلّم ملا عالم حیراں
سامعیں وجد کناں روح بھی مسحور ہوئی

واہ! اعجازِ غلامی نبیؐ کہ اُمّت
پا کے اِعزاز صحابہؓ سا جو مشہور ہوئی

سحر انگیز ترے حسن شمائل کی جھلک
جذبِ صادقؔ کی طرح قلب پہ مسطور ہوئی

صادق باجوہ (میری لینڈ)

# حضرت مسیح موعودؑ کا کلام اور آپ کی پاکیزہ تحریرات

حضرت خلیفۃ المسیح الرابع ایدہ اللہ بنصرہ العزیز کی نظر میں

## سچائی کی باتیں

اللہ تعالیٰ کی محبت کی باتیں ہوں یا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے عشق کے قصے ہوں یا قرآن کریم کی تعریف ہو، حضرت مسیح موعود نے ان موضوعات پر جب بھی قلم اٹھایا ہے ایک عام پڑھنے والا فوراً محسوس کرتا ہے کہ یہ سچائی کی باتیں ہیں اور سچا عشق یہاں ہے۔ چنانچہ اس کا ایک ثبوت یہ بھی ہے کہ بڑے سے بڑے مخالف نے بھی آپ کے کلام سے استفادہ کیا ہے۔ آپ جانتے ہیں کہ مولانا ظفر علی خان احمدیت کے صف اول کے مخالف تھے جنہوں نے ساری عمر اپنی تقریر اور تحریر اور اپنے اخبار ''زمیندار'' میں احمدیت کی مخالفت کی ہے۔ لیکن ان کی جو مسجد کرم آباد ضلع گوجرانوالہ میں بنی ہوئی ہے آپ وہاں جا کر دیکھیں تو ابھی تک اس مسجد پر حضرت مسیح موعود کے شعر لکھے ہوئے نظر آئیں گے۔ ان میں فارسی کا یہ شعر بھی ہے۔ ؎

اگر خواہی دلیلے عاشقش باش
محمدؐ ہست برہان محمدؐ

کہ اگر تم محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کے حسن کی دلیل چاہتے ہو تو پھر آپؐ کے عاشق ہو جاؤ۔ کیونکہ محمدؐ ہی محمدؐ کے حسن کی دلیل ہے۔ حسن کی دلیل تو سوائے عشق کے اور کچھ نہیں ہوا کرتی۔ وہ تو ایسا وجود ہے کہ اس کو دلیلوں کی ضرورت نہیں۔ وہ عاشق بناتا ہے۔ ایک حسین کے لئے باہر کی دنیا سے دلیلیں نہیں ڈھونڈی جاتیں۔ کیونکہ اس کا اپنا وجود دلیل ہوتا ہے۔ جب تک ایک آدمی کو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے گہرا تعلق اور سچا عشق نہ ہو۔ اس نے آپؐ کی ذات کے متعلق سوچا نہ ہو اور ہر پہلو سے آپؐ کی پاکیزہ زندگی کا جائزہ نہ لیا ہو۔ اس وقت تک یہ شعر اس کے دماغ میں آ ہی نہیں سکتا۔ اس مضمون کو آپ دوسرے شعراء کے کلام میں تلاش کریں لیکن کہیں آپ کو نظر نہیں آئے گا۔

تحریر کے متعلق تو مجھے یاد نہیں لیکن اپنے بیان میں مولانا ظفر علی خان نے ایک دفعہ کہا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں جتنے بھی شعر کہے گئے ہیں کہیں ایک شعر کے اندر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اس سے زیادہ Concentrated محبت کا اظہار نہیں پایا جاتا جتنا اس شعر میں پایا جاتا ہے۔ ؎

اگر خواہی دلیلے عاشقش باش
محمدؐ ہست برہان محمدؐ

یعنی جب خدا اور رسولؐ کے عشق کی بات آئی تو اس شخص کو بھی، جو شاعری میں کمال رکھتا تھا اور بڑا فصیح البیان شاعر سمجھا جاتا تھا، اپنا مافی الضمیر ادا کرنے کے لئے حضرت مسیح موعود کے سوا کسی اور کا شعر ہی نہیں ملتا۔ کیا وجہ ہے؟ اس لئے کہ دل نے گواہی دی کہ سچا عشق یہاں ہے۔

الغرض حضرت مسیح موعود کے کلام میں آپ کو عشق و محبت کے ایسے ایسے انوکھے مضامین ملیں گے کہ اس کے بعد ایک منصف مزاج یہ کہہ ہی نہیں سکتا کہ یہ جھوٹے کا کلام ہے''۔ (مطبوعہ الفضل مارچ 1983ء)

## عظیم الشان کلام

''......کیسا عجیب کلام ہے۔ اللہ تعالیٰ جس کو اپنی وحی کے لئے چنتا ہے اور اپنی وحی سے اس کے دل کو چمکاتا اور اسے نور بخشتا ہے اس کا کلام عام انسانوں کے کلام سے بالکل مختلف ہو جاتا ہے، اس کی نظر اور بصیرت بالکل بدل جاتی ہے۔ اس عظیم الشان کلام کو پڑھ کر حیرت ہوتی ہے اور انسان کی روح اللہ کے حضور سجدے میں گر جاتی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قوت قدسیہ کی برکت سے کتنا عظیم الشان رہنما ہمیں عطا فرمایا ہے۔ اللھم صل علی محمد وعلی آل محمد''۔ (الفضل 13 جون 1983ء)

## ہر مشکل کا علاج

ایک طرف مخالف خوف وہراس پھیلانے کی کوشش کر رہا ہے۔ دوسری طرف اللہ تعالیٰ کی رحمت کے دروازے کھل رہے ہیں.......... حضرت مسیح موعود فرماتے ہیں:۔ ؎

عدو جب بڑھ گیا شوروفغاں میں
نہاں ہم ہو گئے یار نہاں میں

یہی وہ مضمون ہے کہ عدو جب شوروفغاں میں بڑھ گیا تو ہمیں اپنے پیارے رب کے حضور پناہ ملی اور جس طرح بچہ خوفزدہ ہو کر ماں کی گود میں گھستا چلا جاتا ہے یہاں تک کہ ماں اس کو چاروں طرف سے لپیٹ لیتی ہے اور کوئی وار ایسا نہیں ہو سکتا جو ماں پر پڑے بغیر بچے پر پڑ جائے ویسا ہی نقشہ حضرت مسیح موعود نے کھینچا ہے۔ فرماتے ہیں۔ ؎

عدو جب بڑھ گیا شوروفغاں میں
نہاں ہم ہو گئے یار نہاں میں

ہم تو اپنے یار نہاں میں چھپ بیٹھے ہیں۔اے لوگو! اب کس پروار کرو گے۔کوئی وار نہیں ہے جو اللہ پر پڑے بغیر مجھ تک پہنچے اور کوئی وار نہیں ہے جو اللہ پر پڑ سکے اس لئے جس کو خدا کی پناہ حاصل ہو اس کے لئے خوف کا کون سا مقام ہے حضرت مسیح موعود کے کلام کو سمجھیں تو حقیقت یہ ہے کہ ہر دنیاوی خوف سے آپ آزاد ہو جائیں گے۔کیونکہ آپ نے فرمایا ہے ہر مشکل کا علاج اللہ تعالیٰ کی محبت ہے اور ہر آگ کو ٹھنڈا کرنے کا نسخہ عشق الٰہی کی آگ ہے''۔

(الفضل 26 جون 1983ء)

## پر اثر کلام

اجتماع مجلس خدام الاحمدیہ مرکزیہ 1982ء کے افتتاحی اجلاس میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع ایدہ اللہ تعالیٰ کے خطاب سے قبل تلاوت قرآن کریم کے بعد حضرت مسیح موعود کا پر معارف منظوم کلام ؎

بہار آئی ہے اس وقت خزاں میں
لگے ہیں پھول میرے بوستاں میں

سنایا گیا۔حضرت مسیح موعود کے ان پاکیزہ اشعار کا ذکر کرتے ہوئے سیدنا حضرت خلیفۃ المسیح الرابع ایدہ اللہ تعالیٰ نے اپنے خطاب میں فرمایا:۔

''...... جب آج حضرت مسیح موعود کی نظم سنی تو دل کی جو حالت ہوئی وہ نا قابل بیان ہے۔کوئی الفاظ نہیں جن میں اس کی کیفیت کو بیان کیا جا سکے۔کیسی پیاری راہ حمد کی ہمارے لئے آپ نے معین کر دی ہے۔ انکساری اور عاجزی کی کیسی حسین شاہراہ ہمارے لئے کھول دی ہے۔ یہ وہی شاہراہ ترقی (دین) ہے جس پر چل کر ہمیں فتوحات نصیب ہوں گی۔ یہ وہی رستہ ہے جس رستے سے خدا ملتا ہے۔ بے شمار رحمتیں ہوں حضرت مسیح موعود پر کہ جنہوں نے ''انانیت'' کی ساری راہیں بند کر دیں اور عاجزی کی ساری راہیں کھول دیں ایک ایک شعر ایک ایک مصرع، ایک ایک لفظ سچائی میں ڈوبا ہوا ہے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ حضرت مسیح موعود کا کلام ہی آپ کی سچائی کی دلیل ہے کوئی سعید فطرت انسان اگر اس کلام کو سنے تو ممکن نہیں ہے کہ وہ اس کلام کے کہنے والے کے حق میں اس کی سچائی کی گواہی نہ دے۔ حیرت انگیز طور پر پاکیزہ جذبات عشق میں ڈوبا ہوا یہ کلام سن کر روح پر وجد طاری ہو جاتا ہے۔ جب یہ کلام پڑھا جا رہا تھا تو میں یہ سوچ رہا تھا کہ وہ احمدی نوجوان جو یہ کہتے ہیں کہ ہم (دعوت الی اللہ) کیسے کریں ہمیں دلائل یاد نہیں ہمیں ملکہ نہیں کہ مناظرہ کر سکیں، ہمیں عربی نہیں آتی، ہمیں استدلال کا طریق معلوم نہیں۔ میں سوچ رہا تھا کہ انہیں اس سے زیادہ اور کس چیز کی ضرورت ہے کہ وہ حضرت مسیح موعود کا کلام یاد کریں اور درویشوں کی طرح گاتے ہوئے قریہ قریہ پھریں اور اسی کلام کی منادی کریں اور دنیا کو بتائیں کہ وہ آ گیا ہے جس کے آنے کے ساتھ تمہاری نجات وابستہ ہے۔ ایسا پر اثر کلام ایسا پاکیزہ کلام ایسا حکمتوں پر مبنی کلام خدا کی حمد کے گیت گاتا ہوا ایسا کلام جس کے متعلق بے اختیار یہ کہنے کو جی چاہتا ہے کہ ؎

آدمی زاد تو کیا چیز فرشتے بھی تمام
مدح میں تیری وہ گاتے ہیں جو گایا ہم نے

حقیقت یہ ہے کہ حضرت اقدس مسیح موعود نے یہ شعر کہا ہو گا تو یقیناً اور لازماً آسمان پر ملائکہ بھی آپ کے ہم آواز ہو کر یہ شعر گا رہے ہونگے اور وہ ساری حمد آپ کے پیچھے پڑھ رہے ہوں گے جو خدا کی حمد میں آپ نے اظہار محبت اور عشق کیا''۔ (الفضل 28 جون 1983ء)

بشکریہ روزنامہ الفضل ربوہ

☆☆☆☆☆

وہ غم نہ دو کہ جس کا مداوا نہ کر سکو
وہ زخم کیوں لگاؤ جو اچھا نہ کرسکو

حاصل ہیں تم کو سارے جہاں کی مسرتیں
یہ کیا کہ ایک غم بھی گوارا نہ کرسکو

پھیلا ہوا ہے حُسن ازل ہر طرف سلیم
افسوس ہے جو دیدہ و دل وا نہ کرسکو

سلیم شاہجہانپوری

ذِکر حبیب

# حضرت نواب مبارکہ بیگم صاحبہ فرماتی ہیں.................

مریم صدیقہ کہتی ہیں کہ کچھ ذکر حبیب پر لکھوں ۔ یہ ذکر عزیز حبیب ہے مگر سوچتی ہوں کہ بار ہا لکھ چکی ہوں۔ حضرت منجھلے بھائی صاحب کو بھی کچھ روایات لکھ کر دیں اور حضرت چھوٹے بھائی صاحب کو بھی کچھ خود لکھیں کچھ اکثر زبانی سنائیں۔ اب حیران ہوں کہ کیا لکھوں بہت باتوں کی تکرار ہوگی۔

میری عمر کے گیارہ سال دو ماہ اور 24 روز کل حضرت بانی سلسلہ کی حیات مبارک میں گزرے تھے اس عمر کے بچوں کو تو کچھ یاد نہیں رہتا۔ یہ خدا تعالیٰ کا احسان ہے کہ یہ بچپن کی یادیں جو اکثر ذاتی باتیں لوگوں کے لئے معمولی مگر میرے لئے بیش بہا خزانہ ہیں جو بھی یاد ہے بہت صاف اور سب میرے دل پر نقش ہے گویا اس وقت بھی دیکھ رہی ہوں، سن رہی ہوں۔ آپ کا بات کرنا، اٹھنا بیٹھنا، سونا، سوتے میں کروٹ لینا، ٹہلنا، لکھنا غرض سب کچھ دل پر نقش ہے۔ حالانکہ پڑھنے میں بھی وقت گزرتا بڑا حصہ دن کا اور پھر کھیلنا بھی مگر جب بھی موقع ہوتا میں ضرور وہ وقت حضرت بانی سلسلہ کے پاس گزارنا پسند کرتی تھی۔ کاش کہ اور زیادہ موقع ملتا۔ اکثر چھوٹی باتیں بھی آپ سے پوچھ لیتی تھی۔

ایک شام آسمان پر ہلکے ہلکے ابر میں خوبصورت رنگ برنگ کی دھنک دیکھ کر ہم سب بچے خوش ہو رہے تھے۔ آپ اس وقت صحن میں ٹہل رہے تھے جو بعد میں ام ناصر کا صحن کہلاتا رہا ہے میں نے کہا یہ جو کمان ہے اس کو سب لوگ (پنجابی میں) ''مائی بڈھی کی پینگ'' کہتے ہیں اس کو عربی میں کیا کہتے ہیں؟ فرمایا اس کو عربی میں ''قوس قزح'' کہتے ہیں مگر تم اس کو ''قوس اللہ'' کہا کرو۔ نیز فرمایا کہ ''قوس قزح'' کے معنی شیطان کی کمان ہے۔ یہ بات مجھے ہمیشہ یاد رہی ہے۔

ہمارے بچپن میں ایک کھلونا آتا تھا لک اینڈ لاف Look and laugh دوربین کی صورت کا۔ اس میں دیکھو تو عجیب مضحکہ خیز صورت دوسرے کی نظر آتی تھی۔ جب یہ کھلونا لاہور سے کسی نے لا کر دیا آپ کو یہ چیز میں نے دکھائی۔ آپ نے دیکھا اور تبسم فرمایا۔ کہا اب جاؤ دیکھو اور ہنسو کھیلو۔ مگر دیکھو یاد رکھنا میری جانب ہرگز نہ دیکھنا۔ سب والدین بچوں کو تہذیب سکھانے کو ادب بڑوں کا سکھاتے ہیں مگر یہ ایک خاص بات تھی۔ اللہ تعالیٰ کا پیارا مودب بن کر بھی آتا ہے اور خود اس کا اپنا ادب بھی اپنی ذاتی شخصیت کے لئے نہیں بلکہ اس مقام کی عزت کیلئے جس پر اس کو کھڑا کیا گیا اس ذات پاک وبرتر کے احترام کی وجہ سے جس نے اس کو خاص مقام بخشا جس کی جانب سے وہ بھیجا گیا سکھانا پڑتا ہے۔

حضرت بانی سلسلہ کی زبان میں معجزانہ اثر تھا۔ آپ نہ بات بات پر ٹوکتے نہ شوخیوں پر جھڑکنے لگتے بلکہ انتہائی نرمی سے فرماتے کہ یوں نہ کرو۔ جس بات سے آپ نے منع کیا مجھے یاد نہیں کہ کبھی بھول کر بھی وہ بات کی ہو۔ اب تو ہم دیکھتے ہیں کہ لاکھ مغز پچی کرو بچے ہیں کہ چکنے گھڑے ہیں اثر ہی نہیں ہو چکتا یا والدین کی زبانوں میں اثر نہیں رہا۔ وہ پیار بھری زبان معجز بیان کہ ایک بار کہا پھر عمر بھر کو اس بات سے طبیعت بیزار ہوگئی۔ مجھے اور مبارک احمد کو قینچی سے کھیلتے دیکھ کر تنبیہہ فرمائی کیونکہ قینچی کی نوک اس وقت میں نے مبارک احمد کی طرف کر رکھی تھی۔ فرمایا کبھی کوئی تیز چیز قینچی، چھری، چاقو اس کے تیز رخ سے کسی کی طرف نہ پکڑاؤ۔ اچانک لگ سکتی ہے۔ کسی آنکھ میں لگ جائے کوئی نقصان پہنچے تو اپنے دل کو بھی ہمیشہ پچھتاوا رہے گا اور دوسرے کو تکلیف یہ عمر بھر کو سبق ملا اور آج تک یاد ہے۔

ایک دفعہ کسی خاندان کے لڑکے نے کہا تھا اتنی سی بات پر آپ کیوں روکتی ہیں۔ کبھی اس رخ سے کسی نے پکڑا دی تو کیا ہوگیا۔ میں نے اس کو بتایا کہ ہمیں تو حضرت بانی سلسلہ کا دیا ہوا سبق یاد ہے وہی دہرائیں گے۔

میں اور مبارک احمد آپ کے پاس ہی پلنگ پر بیٹھے کھیل کھیل میں ایک دوسرے کو ٹانگیں مار رہے تھے لڑائی نہیں تھی کیونکہ ہم دونوں کا آپس میں پیار بہت تھا۔ فرمایا کشتی کرو بے شک، کھیلو مگر (میری طرف خصوصاً دیکھ کر کہ) لڑکوں کے بدن کا ایک حصہ ایسا نازک ہوتا ہے کہ ذرا سخت چوٹ لگ جائے تو موت کا ڈر ہوتا ہے۔ تم دونوں کھیلو مگر خیال رکھو کہ

کسی نازک جگہ کسی کو چوٹ نہ آئے۔اس بات سے بھی آپ نے روکا ہوا تھا کہ کبھی ڈھیلا پتھر کسی کی جانب نہ پھینکو کسی کے بے جگہ لگ جائے۔کسی کی آنکھ ہی پھوٹ جائے، سر پھٹ جائے۔اس کا ہمیشہ خیال رہتا تھا اور ہمیشہ بچوں کو اس امر پر روکا ٹوکا ہے۔اپنے مبارک احمد نے ایک دفعہ مجھے کہا۔آپا آکر میرے ساتھ کھیلو۔نہ پڑھو۔اس وقت میں اور صالحہ بیگم جو بعد میں چھوٹی ممانی جان بنیں ہم پڑھ رہے تھے۔میں نے کہا ابھی نہیں۔مبارک احمد نے ایک ڈھیلا کھینچ مارا۔ حضرت بانی سلسلہ اس وقت ''حجرہ'' میں تشریف رکھتے تھے۔ میں نے مبارک احمد کے ڈرانے کو کہا۔بتاتی ہوں ابا کو۔میں نے حضرت بانی سلسلہ کو کہا۔ دیکھیں مبارک نے ڈھیلا اٹھا کر ہماری طرف مارا ہے۔آپ نے فرمایا اس کو لاؤ یہاں میرے پاس میں نے آکر کہا چلو مبارک ابا بلا رہے ہیں۔اس نے کہا اچھا۔مگر آپا تم آگے آگے چلو میں پیچھے پیچھے چلوں گا۔جب میں قدم بڑھاؤں پلٹ کر دیکھوں تو مبارک احمد اکڑوں بیٹھ جائیں۔مجھے ہنسی آ گئی۔بات گئی گزری۔آپ سے کہہ دیا کہ مبارک اب نہیں کرے گا۔اس طرح میرا اور مبارک کا بچپن میں بہت پیار تھا۔ہم کبھی نہ لڑے نہ جھگڑے۔وہ مجھے آکر پیار سے لپٹ جاتا تو آپ فرماتے تھے ان دونوں کے نام میں صرف ''ہ'' کا فرق ہے اس لئے بہت پیار ہے ان میں۔

ایک دفعہ صوفی غلام محمد صاحب غالباً علی گڑھ میں پڑھتے تھے۔کسی امتحان شاید۔بی،اے میں فیل ہوئے۔خبر آئی۔آپ نے افسوس سے ذکر فرمایا۔ میں پاس بیٹھی تھی میں سن کر اٹھ کھڑی ہوئی۔آپ نے فراست سے میرا ارادہ بھانپ لیا اور فرمایا تم عائشہ (بیوہ مولوی عبدالکریم جن سے ان کا نکاح ہو چکا تھا منسوب تھیں) کو بتانے جا رہی ہو۔یہ بری خبر ہے تم کیوں بری خبر بتاؤ کوئی اور بتا دے گا۔وہ دن اور آج کا دن ہمیشہ بری خبر کسی کو پہنچانے سے اجتناب کیا ہے۔

عزیزہ امتہ السلام کا رشتہ ہمارے بڑے بھائی مرزا سلطان احمد صاحب نے بڑی چاہت سے مانگا تھا۔مجھے بھی کہا کہ کہو جا کر یہ رشتہ ہمیں ضرور دے دیں۔حضرت منجھلے بھائی صاحب نے اختیار حضرت امام ثانی بڑے بھائی صاحب کو دے رکھا تھا مگر آپ کو شرح صدر نہیں ہوتا تھا۔مجھے کہا میرا خیال ہے تم ادھر جا کر جواب انکار میں ہی ان کو دے آؤ مجھ سے لکھ کر نہیں دیا جاتا (بڑے بھائی کا لحاظ اور خاطر ملحوظ تھا) میں نے کہا ان کو رنج ہو گا مجھے کسی کو بدخبر پہنچانے سے حضرت بانی سلسلہ نے بچپن میں روکا تھا میں نہیں کہوں گی کسی اور سے کہلوا دیں۔پھر وہ رشتہ بعد میں ہو گیا تھا۔مگر حضرت بڑے بھائی صاحب کو امتہ السلام بہت پیاری تھیں ان کا خوف تھا کہ کسی وقت اس کو تکلیف نہ پہنچے۔

حضرت اماں جان بہت زیادہ شفقت و محبت فرماتی تھیں مگر آخر ماں تھیں وہ تربیت اپنا فرض جانتی تھیں کبھی کبھی کہتی تھیں کہ اتنی ناز برداری لڑکیوں کی ٹھیک نہیں ہوتی نہ معلوم کسی کی قسمت کیسی ہو۔آپ فرماتے ''تم فکر نہ کرو خدا شکر خورے کو شکر دیتا ہے'' یہ الفاظ آپ کے مجھے یاد ہیں۔

اکثر میرے رونے نہلانے کے وقت میں چیخ کر ابا کو پکارتی ۔آپ کہتے نہ تنگ کرو۔آپ فرماتیں ''لڑکی ذات ہے بدن نہیں کہنیاں کالی رہ جائیں گی۔آپ فرماتے کہ لڑکی ہے آخر ہمارے پاس چند دن کی مہمان ہے یہ کیا یاد کرے گی۔یہی خاص خیال اور ناز برداری کا اثر بھائیوں نے لیا تھا۔ ایک بات کوئی ذرا سی بات بھی ایسی یاد نہیں کہ کسی بھائی نے ستایا ہو۔حضرت بڑے بھائی صاحب کو تو میں بچپن سے ہی حضرت بانی سلسلہ کی جگہ جانتی تھی۔جس وقت آپ موجود نہ ہوتے ان کے پاس فریاد کی اور انہوں نے فوراً میرا کہنا کیا۔میری یادوں کا زمانہ حضرت بانی سلسلہ کی نسبتاً کمزوری کا زمانہ تھا۔اکثر چکروں کا دورہ ہوتا مگر آپ کی ان تھک محنت کی مثال نہیں ملتی۔باہر جانا ہے۔عبادات میں جانا ہے۔مگر اس وقفہ میں آپ برابر تحریر کا کام کرتے رہتے۔اتنی مصروفیت اتنے کام پھر خدمت وغم دین کا بار کاندھوں پر اپنے مشن کی اہمیت کا اندازہ آپ سے بڑھ کر کس کو ہو گا۔کام اور عشق صادق کا کام۔ ایمان کامل سچی لگن کا کام پھر سوچنا چاہئے کہ کتنا بڑا بار ہو گا جو باوجود اس امر پر ایمان کے کہ میرا مولا میرا معین ونصیر ہے مگر جتنا ایمان ویقین جتنا عشق کا درجہ بڑھا ہوا اتنا ہی احساس ذمہ داری اور لگن زیادہ ہوتی ہے مگر آپ تھے کہ دل میں یاد یار اور ہاتھ کار دوست میں دماغ بھی اس تصور میں ہے ہر لحظہ پھر بھی اس کے مقرر کردہ انسانی حقوق وفرائض ہمیشہ احسن طریق سے بشاشت سے ادا فرمائے۔حضرت (اماں جان) کا انتہائی خیال ہے۔ہر طرح (بے انتہا قدر تھی حضرت اماں جان کی آپ کے دل میں) بچوں پر شفقت ان کی ناز برداری اپنے مہمانوں اپنے پروانوں کا جو گھر بار چھوڑ کر اکثر دنیا کے سارے رشتے توڑ کر اس شمع فروزاں کے گرد جمع تھے ہر ضرورت کا ہر وقت خیال رکھیں۔سوچیں تو صاف نظر آتا ہے کہ خدا تعالیٰ کی خاص عطا کردہ روح کام کر رہی تھی۔سبھی کو وقت دیتے تھے۔کوئی دوا مانگنے آ رہا ہے آپ کام کرتے کرتے دوا دے رہے ہیں حتیٰ کہ ہندو عورتیں بھی اندر آ جاتیں۔کوئی دوا مانگتی

کوئی اپنے کاکے کے سر پر ہاتھ پھیرنے کو کہتی کوئی کچھ۔ بہت کچھ یاد ہے کچھ لکھ چکی ہوں۔ میرا پلنگ بستر پاس بہت قریب ہی ہوتا تھا اور اکثر میری آنکھ رات کو کھلتی اور دیکھتی کہ آنکھیں بظاہر بند ہیں مگر لبوں پر درود اور ذکر الٰہی جاری ہے۔ مجھے پہچان ہو گئی تھی۔ آپ کے لبوں کی حرکت پہچان لیتی اور ہلکی سی آواز بھی سن لیتی۔ سرہانے موم بتی کی روشنی رکھتے تھے۔ کئی بار دیکھا کہ اٹھے اور لکھا (جو خدائی خبر ہوتی صبح پتہ لگ جاتا تھا) پھر لیٹ جاتے۔

ایک دن دوپہر کو (کھانے سے قبل یا بعد میں ٹھیک یاد نہیں) آپ حجرہ میں آرام فرما رہے تھے حضرت والدہ صاحبہ (حضرت اماں جان) اس وقت باہر احمدی خواتین کے پاس تھیں میں جا کر آپ کے پلنگ پر بیٹھ گئی۔ بیوقوفی سمجھ لیں یا خوش قسمتی میں نے آپ کی پنڈلیوں پر دبانے کی نیت سے ہاتھ رکھ دیا۔ اس وقت آپ سیدھے لیٹے ہوئے تھے یکا یک ایک عجیب کیفیت طاری ہوئی جو بیان میں نہیں آ سکتی۔ آپ کی پنڈلیاں تھر تھر کانپنے لگیں، چہرہ پر ایک بہت خاص چمک اور سرخی، پیشانی پر پسینے کے قطرے کھڑے ہو گئے ہونٹ حرکت کرنے لگے جیسے کوئی غیر مرئی طاقت ان کو جنبش میں لا رہی ہے۔ نہ کوئی تکلیف، نہ کرب کی علامت تھی معلوم ہو رہا تھا کہ کسی طاقت کا اس وقت آپ پر تصرف ہے جو ایک خاص روحانی سلسلہ ہے۔ بالکل ایک نوازائیدہ بچے کی طرح کا چہرہ مبارک معصوم نظر آ رہا تھا اس کیفیت کے بعد آپ نے آنکھیں کھولیں اور کاغذ پر لکھا اور مجھے کہا جاؤ اپنے نانا جان کو بلا لاؤ۔ (قریب تھے) اور اپنی اماں کو (وہ مل گئے میں بھاگ کر بلا لائی) آپ نے خاموشی سے وہ کاغذ نانا جان کی جانب بڑھا دیا۔

انہوں نے بلند آواز سے پڑھا۔ وہ یہ خدائی خبر تھی۔

''زبردست نشانوں کے ساتھ ترقی ہوگی''

یہ خاص خدائی خبر میں نے پوری کیفیت کے ساتھ دیکھی۔ جب نانا جان پڑھ چکے اور دہرایا گیا پھر آپ نے خود دہرایا ورنہ چند منٹ اس کے بعد آپ خاموش ہی رہے تھے یہ مبارک خبر اور شاندار نزول اور کیفیت تھی جو میں نے دیکھی۔

تمام عالم کے طبیب سارے جہاں کے عالم اور سائنسدان اکٹھے ہو جائیں اور کہیں کہ یہ کیفیت ایک بیماری کی (اللہ پناہ دے) ہو سکتی ہے تو جنہوں نے اس قسم کی خاص کیفیت دیکھی اور آپ کو دیکھا آپ کے کام دیکھے خدا تعالیٰ کے فضل اور نصرت سے ان کے ایمان کو دنیا بھر مل کر بھی ہرگز متزلزل نہیں کر سکتی۔

پشاور میں گزشتہ سال زبانی کچھ باتیں بیان کیں۔ لجنہ نے مجھے بلایا تھا یاد نہیں رہیں سب مگر تین باتیں میں نے بیان کی تھیں وہ بھی میں لکھتی ہوں۔

آپ کی خاص باتیں خدائی خبریں اور ان کا پورا ہونا زمانہ دیکھ چکا ہے اور بہت کچھ دیکھنا باقی ہے۔ دیکھتے رہیں گے اللہ نے چاہا تو تمام دنیا اور نیک نصیب ہدایت بھی پائیں گے۔ باوجود ابلیس کی آخری زور کی کوششوں کے مگر یہ تین معمولی باتیں لکھتی ہوں جو حضرت بانی سلسلہ کی زبان سے نکلیں اور بعد میں ان کو پورا ہوتے دیکھا۔ ضرور ان الفاظ کے زبان پر آنے سے پہلے آپ نے دعا بھی کی ہو گی میرا ایمان ہے کیونکہ آپ ہمہ وقت دعا میں مصروف رہتے تھے۔ آپ نے دعا پر جتنا زور دیا ہے وہ اظہر من الشمس ہے میں بچہ تھی، بالکل چھوٹی جب بھی آپ نے مجھے کہا اور شاید کئی بار کہ جب تم آنکھ کھلے کروٹ لیتی ہو اس وقت ضرور دعا کر لیا کرو

میں اٹھ نہ سکوں بیمار ہوں کچھ ہو یہ عادت میری اب تک قائم ہے۔ دعا کرتے کرتے درود پڑھتے نیند آ جاتی ہے پھر آنکھ کھلے تو وہی سلسلہ، یہ سب آپ کے الفاظ کی برکت ہے۔ حضرت بڑے بھائی حضرت امام جماعت الثانی کی نسبت کسی گھر کے خیالات سن کر عورتوں میں مشہور ہو گیا کہ شاید وہ لوگ چاہتے ہیں اور رشتہ اس خاص لڑکی سے ہو ہی جائے۔ ہماری بھابھی جان مغموم ہو گئیں کسی سے سن کر اور شاید رو پڑی تھیں کسی نے ذکر کیا تھا۔ میں نے سنا مغرب کے وقت آپ وضو کو اٹھے بھابھی جان نے لوٹا آپ کے ہاتھ سے پکڑ لیا اور پانی ڈالنے لگیں۔ میں پاس کھڑی تھی آپ نے کہا فکر نہ کرو محمودہ میری زندگی میں تم پر سوکن نہیں آ سکتی۔ یہ آپ کے الفاظ تھے کیسے پورے ہوئے الٰہی منشاء پورا ہونا تھا وہ ہو کر رہا مگر آپ کے بعد منجھلی بھابھی جان بیاہی آئیں۔ ذرا شوخ تھیں۔ مائی تابی جس کی حضرت بانی سلسلہ کو بہت خاطر منظور تھی بیمار رہتی۔ برابر دوا دیتے اور بادام کا شیرہ ملتا تھا۔ وہ نیچے بیٹھی تھی۔ منجھلی بھابھی جان نے سردہ کی پھانک کھا کر اوپر سے نیچے پھینک دی اتفاق سے مائی تابی باہر نکل رہی تھیں ان کے سر پر لگی غصہ والی بہت تھیں فوراً منجھلی بھابھی جان کو سر اٹھا کر گھورا اور کہا ''اینویں جائیں یا ونجھی جائیں'' تھے ٹھیک یاد نہیں۔ یہی الفاظ تھے پنجابی کے جو شاید قدرت اللہ خاں کی بیوی نے آپ کو بتائے۔ آپ کو بہت دکھ پہنچا۔ مائی تابی کو کچھ نہ کہا بلا کر اسی وقت اتنا کہا یہ مائی تابی کو نہیں کہنا چاہئے تھا اس نے سرور سلطان کو بددعا نہیں دی یہ بددعا گویا اس نے میری نسل کو دی۔ مجھے اس بات سے سخت تکلیف پہنچی ہے۔ دعا بھی ضرور فرمائی ہو گی آپ نے۔ ان الفاظ کا نتیجہ ظاہر ہے کہ بفضلہ تعالیٰ انہیں کے بطن کی

اولادوں سے حضرت منجھلے بھائی جان صاحب کی نسل چل رہی ہے۔خدا کرے ان کی نسل سے اور ہم سبھی سے خدا تعالیٰ کے عاشق بندے پیدا ہوتے جائیں اور ہمیشہ ایک سے ہزار ہوتے جائیں۔ آمین۔

میں چھوٹی سی تھی۔ بھائی پیار کرتے ہر کہنا مانتے۔ادھر حضرت اماں جان کا پیار اور سب سے بڑھ کر حضرت بانی سلسلہ کی ناز برداریاں اور بے حد خیال رکھنا۔مزاج خراب تھا ایک ساتھ کھیلنے والی بچی نے کہنا نہ مانا میں اس سے روٹھ گئی اور چھوٹے بھائی حضرت مرزا شریف احمد جو ساتھ کھیل رہے تھے میں نے کہا اس سے تم بالکل نہ بولنا میں اس سے نہیں بولتی۔ چھوٹے بھائی صاحب بھول کر بول پڑے۔ میں نے ایک چیخ ماری اور پچھنی کھائی۔اتنا صدمہ ہوا کہ (رونے میں اکثر بچوں کے سانس رک جاتے ہیں) سانس رک گیا۔حضرت اماں جان بھاگ کر آئیں گود میں اٹھا کر لائیں دکھ پوچھا کیا ہوا وغیرہ میں نے روتے ہوئے کہا میں ایک لڑکی سے خفا تھی میں نے روکا تھا۔ ہائے میرا بھائی ہو کر اس سے کیوں بولا پھر رونے لگی حضرت اماں جان نے رونا شروع کیا کسی خاص جذبہ کے تحت کیونکہ وہ بے چاری زخم خوردہ تھیں مولویانی صاحبہ (حضرت مولوی عبدالکریم صاحب کی بیوی) نے بھی رونا شروع کیا۔حضرت بانی سلسلہ غالباً عصر کی عبادت کے بعد باہر سے تشریف لائے اور یہ نقشہ آہ وزاری کا دیکھ کر گھبرا گئے اور اب تک مجھے یاد ہے آپ کہہ رہے تھے کیا مبارکہ کو چوٹ لگی اس کو تکلیف ہے بتاؤ۔ حضرت اماں جان نے اسی طرح مجھے گود میں لئے لئے روتے روتے بتایا کہ چوٹ نہیں لگی میں اس لئے رو رہی ہوں کہ یہ بچی جو بھائیوں کے پیار میں کسی کی شرکت برداشت نہیں کرسکتی۔شریف ایک لڑکی سے بول پڑا جس سے بولنے سے اس نے روکا تھا اور اس کی رو رو کر غشی کی سی حالت ہوگئی۔ایسی پر اگر سوکن آجائے تو کس طرح برداشت کرے گی۔

آپ نے فرمایا اور کافی بلند پر جوش مگر تسلی بخش آواز سے کہ:۔

''اس پر ہرگز سوکن نہیں آئے گی اس بات کا کوئی فکر نہ کرو''۔

سامنے چھوٹے بھائی بھورے بھورے بالوں والا سر ہلا ہلا کر کہہ رہے تھے میں تو بھول کر بولا تھا میں تو بھول کر بولا تھا۔خیر اس وقت میرا دل سب کی یادوں میں ایک خاص درد سے بھر گیا ہے۔ اچھا سلام رخصت خدا حافظ

''یاد نہ کر دل حزیں بھولی ہوئی کہانیاں''

''ابنِ مریم ہوا کرے کوئی''

# ''مریم شادی فنڈ'' کا اجراء

حضور ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے اپنے خطبہ جمعہ فرمودہ ۲۱ فروری ۲۰۰۳ء میں اللہ تعالیٰ کے شکر کے جذبات کے اظہار کے طور پر اور اپنی والدہ مرحومہ کی یاد میں جنہوں نے مستحقین کی مدد کی اپنے عمل سے مثال قائم کی ایک نئے فنڈ کے قیام کا اعلان فرمایا۔اس فنڈ کا مقصد ایسے والدین کی مدد ہے جو اپنی بیٹیوں کو شادی میں کچھ بھی جہیز دینے کی استطاعت نہیں رکھتے۔خطبہ جمعہ فرمودہ ۲۸ فروری ۲۰۰۳ء میں حضور ایدہ اللہ نے اس فنڈ کا نام اپنی والدہ مرحومہ کے نام کی نسبت سے ''مریم شادی فنڈ'' تجویز فرمایا اور اعلان فرمایا کہ جماعت احمدیہ نے غیر معمولی فراخدلی اور جذبہ کا مظاہرہ کرتے ہوئے گزشتہ ایک ہفتہ کے اندر ایک لاکھ نو ہزار پونڈ سے زائد اس فنڈ میں ادائیگی بھی کر دی ہے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس تحریک کو بابرکت کرے۔ آمین۔ احباب جماعت کو چاہئے کہ اس بابرکت فنڈ میں اللہ تعالیٰ کے شکر کے جذبہ کے ساتھ دل کھول کر عطیات دیں۔فجزاکم اللہ تعالیٰ احسن الجزاء

سیرت طیبہ

# سیدنا حضرت مسیح موعودؑ کی پاکیزہ سیرت

## آپ کے عشق الٰہی محبت رسولﷺ، عشق قرآن، توکل، صبر اور روزمرہ زندگی کے دلگداز واقعات

مولانا عبدالستار خان صاحب

### جہاں نوکر ہونا تھا ہو چکا

حضرت مسیح موعودؑ کی زندگی میں محبت الٰہی کا جس والہانہ رنگ میں آغاز ہوا اس کا تصور ایک صاحب دل انسان میں وجد کی سی کیفیت پیدا کر دیتا ہے۔ حضرت مسیح موعودؑ کا جوانی کا عالم تھا جبکہ انسان کے دل میں دنیوی ترقی اور مادی آرام و آسائش کی خواہش اپنے پورے کمال پر ہوتی ہے اور حضورؑ کے بڑے بھائی صاحب ایک معزز عہدہ پر فائز ہو چکے تھے اور یہ بات بھی چھوٹے بھائی کے دل میں ایک گونہ رشک یا کم از کم نقل کا رجحان پیدا کر دیتی ہے ایسے وقت میں حضرت مسیح موعود کے والد صاحب نے علاقہ کے ایک سکھ زمیندار کے ذریعہ حضرت مسیح موعودؑ کو کہلا بھیجا کہ آج کل ایک ایسا بڑا افسر برسر اقتدار ہے جس کے ساتھ میرے خاص تعلقات ہیں اس لئے اگر تمہیں نوکری کی خواہش ہو تو میں اس افسر کو کہہ کر تمہیں اچھی ملازمت دلا سکتا ہوں۔ یہ سکھ زمیندار حضرت مسیح موعودؑ کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ کے والد صاحب کا یہ پیغام پہنچا کر تحریک کی کہ یہ ایک بہت عمدہ موقعہ ہے اسے ہاتھ سے جانے نہیں دینا چاہئے۔ حضرت مسیح موعودؑ نے اس کے جواب میں بلاتوقف فرمایا۔ حضرت والد صاحب سے عرض کر دو کہ میں ان کی محبت اور شفقت کا ممنون ہوں مگر ”میری نوکری کی فکر نہ کریں میں نے جہاں نوکر ہونا تھا ہو چکا ہوں۔“

حضرت میاں بشیر احمدؓ صاحب فرماتے ہیں۔

یہ سکھ زمیندار حضرت دادا صاحب کی خدمت میں حیران و پریشان ہو کر واپس آیا اور عرض کیا کہ آپ کے بچے نے تو یہ جواب دیا ہے کہ ”میں نے جہاں نوکر ہونا تھا ہو چکا ہوں“ شاید وہ سکھ زمیندار حضرت مسیح موعودؑ کے اس جواب کو اس وقت اچھی طرح سمجھا بھی نہ ہوگا مگر دادا صاحب کی طبیعت بڑی نکتہ شناس تھی کچھ دیر خاموش رہ کر فرمانے لگے کہ ”اچھا غلام احمد نے یہ کہا کہ میں نوکر ہو چکا ہوں؟ تو پھر خیر ہے اللہ اسے ضائع نہیں کرے گا۔“ اور اس کے بعد کبھی کبھی حسرت کے ساتھ فرمایا کرتے تھے کہ ”سچا رستہ تو یہی ہے جو غلام احمد نے اختیار کیا ہے ہم تو دنیا داری میں الجھ کر اپنی عمریں ضائع کر رہے ہیں۔“ (سیرۃ طیبہ از حضرت مرزا بشیر احمد صاحبؓ ص 7)

### وہ تو پیدائش ہی سے ولی تھے

حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ فرماتے ہیں۔

مجھے سب سے زیادہ ایک بوڑھے شخص (سردار جھنڈا سنگھ آنجہانی) کی شہادت پسند آیا کرتی ہے جو آپ (حضرت مسیح موعودؑ) کا بچپن کا واقف ہے وہ آپ کا ذکر کر کے رو پڑتا ہے سنایا کرتا ہے کہ ہم کبھی آپ کے پاس آ کر بیٹھتے تھے تو آپ ہمیں کہتے کہ میرے والد صاحب سے سفارش کرو کہ وہ مجھے خدا اور دین کی خدمت کرنے دیں اور دنیوی کاموں سے معاف رکھیں، پھر وہ شخص یہ کہہ کر رو پڑتا کہ وہ پیدائش ہی سے ولی تھے۔ (احمدیت ص106)

### دل گداز تقریر

حضرت ڈاکٹر میر محمد اسماعیلؓ صاحب بیان فرماتے ہیں:۔

حضرت صاحبؑ کے زمانہ میں اس عاجز نے نمازوں اور خصوصاً (بیوت الذکر) میں لوگوں کو آج کل کی نسبت بہت زیادہ روتے سنا ہے۔ رونے کی آوازیں بیت الذکر کے ہر گوشہ سے سنائی دیتی تھیں۔ اور حضرت صاحب نے اپنی جماعت کے رونے کا فخر کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ جس نماز سے پہلے حضرت صاحب کی کوئی خاص تقریر اور نصیحت ہو جاتی تھی اس نماز میں تو گویا ایک کہرام برپا ہو جاتا تھا۔ یہاں تک کہ سنگدل سے سنگدل آدمی بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہتے تھے۔ ایک جگہ حضرت صاحب نے لکھا ہے کہ دن میں کم از کم ایک دفعہ انسان خدا کے حضور رو لیا کرے۔ (سیرۃ المہدی حصہ سوم ص666)

### کیا یہ خدائی کا دعویٰ کرتا ہے؟

حضرت منشی ظفر احمدؓ صاحب کپورتھلوی نے یہ ایمان افروز واقعہ بیان فرمایا ہے۔

حضرت مسیح موعودؑ کو دوران سر کا عارضہ تھا۔ ایک

طبیب کے متعلق سنا گیا کہ وہ اس میں خاص ملکہ رکھتا ہے۔اسے بلوایا گیا(کرایہ بھیج کر کہیں دور سے) اس نے حضورؑ کو دیکھا اور کہا کہ دو دن میں آپ کو آرام کر دوں گا- یہ سن کر حضرت صاحب اندر چلے گئے اور حضرت مولوی نور الدینؓ صاحب کو رقعہ لکھا کہ اس شخص سے میں علاج ہرگز نہیں کراتا- کیا یہ خدائی کا دعویٰ کرتا ہے-اس کیلئے واپسی کا روپیہ اور مزید پچیس روپے بھیج دیئے کہ دے کر رخصت کر دو- چنانچہ ایسا ہی کیا گیا- (شمائل احمد ص12)

## کاش یہ شعر میری زبان سے نکلتا

ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ حضرت مسیح موعودؑ بیت الذکر میں اکیلے ٹہل رہے تھے اور آہستہ آہستہ کچھ گنگناتے جاتے تھے اور اس کے ساتھ ہی آپ کی آنکھوں سے آنسوؤں کی تار بہتی چلی جارہی تھی اس وقت ایک مخلص دوست نے باہر سے آ کر سنا آپ آنحضرت ﷺ کے صحابی حضرت حسان بن ثابتؓ کا ایک شعر پڑھ رہے تھے جو حضرت حسانؓ نے آنحضرت ﷺ کی وفات پر کہا تھا-وہ شعر یہ تھا-

كنت السواد لناظری
فعمی علیک الناظر
من شاء بعدک فلیمت
فعلیک کنت احاذر

اے خدا کے پیارے رسول !تو میری آنکھ کی پتلی تھا جو آج تیری وفات سے اندھی ہوگئی- اب تیرے بعد جو چاہے مرے- مجھے تو صرف تیری موت کا ڈر تھا جو واقع ہوگئی-

راوی کا بیان ہے کہ جب میں نے حضرت مسیح موعودؑ کو اس طرح روتے ہوئے دیکھا اور اس وقت آپ بیت الذکر میں اکیلے ٹہل رہے تھے تو میں نے گھبرا کر عرض کیا کہ حضرت یہ کیا معاملہ ہے اور حضور کو کونسا صدمہ پہنچا ہے؟ حضرت مسیح موعودؑ نے فرمایا- میں اس وقت حسانؓ بن ثابت کا یہ شعر پڑھ رہا تھا اور میرے دل میں یہ آرزو پیدا ہو رہی تھی کہ کاش یہ شعر میری زبان سے نکلتا- (سیرۃ طیبہ مصنفہ حضرت صاحبزادہ مرزا بشیر احمدؓ صاحب ص28)

## قرآن شریف سے محبت

ایک دفعہ حضرت مسیح موعودؑ پالکی میں بیٹھ کر قادیان سے بٹالہ تشریف لے جارہے تھے (اور یہ سفر پالکی کے ذریعہ قریباً پانچ گھنٹے کا تھا) حضرت مسیح موعودؑ نے قادیان سے نکلتے ہی اپنی حمائل شریف کھول لی اور سورۃ فاتحہ کو پڑھنا شروع کیا اور برابر پانچ گھنٹے تک اسی سورۃ کو اس استغراق کے ساتھ پڑھتے رہے کہ گویا وہ ایک وسیع سمندر ہے جس کی گہرائیوں میں آپ اپنے ازلی محبوب کی محبت و رحمت کے موتیوں کی تلاش میں غوطے لگا رہے ہیں- (سیرۃ طیبہ ص16)

## رقت

حضرت مفتی محمد صادقؓ صاحب کا بیان ہے کہ میں نے حضرت مسیح موعودؑ کو صرف ایک دفعہ روتے دیکھا ہے-اور وہ اس طرح-کہ ایک دفعہ آپ اپنے خدام کے ساتھ سیر کیلئے تشریف لے جارہے تھے- اور ان دنوں میں حاجی حبیب الرحمٰن صاحب حاجی پورہ والوں کے داماد قادیان آئے ہوئے تھے-کسی شخص نے حضرت صاحب سے عرض کیا کہ حضور یہ قرآن شریف بہت اچھا پڑھتے ہیں- حضرت صاحب وہیں راستے کے ایک طرف بیٹھ گئے-اور فرمایا کہ کچھ قرآن شریف پڑھ کر سنائیں- چنانچہ انہوں نے قرآن شریف پڑھ کر سنایا-تو اس وقت میں نے دیکھا- کہ آپ کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے تھے-

(ذکر حبیب ص323)

## قرآن شریف سنائیں

حضرت ڈاکٹر میر محمد اسماعیلؓ صاحب بیان فرماتے ہیں-

جس دن شب کو عشاء کے قریب حسین کامی سفیر روم قادیان آیا اس دن نماز مغرب کے بعد حضرت صاحب بیت مبارک میں شاہ نشین پر احباب کے ساتھ بیٹھے تھے کہ دوران سر کا دورہ شروع ہوگیا اور آپ شاہ نشین سے اتر کر فرش پر لیٹ گئے اور بعض لوگ آپ کو دبانے لگ گئے-مگر حضور نے تھوڑی دیر میں سب کو ہٹا دیا- جب اکثر دوست وہاں سے رخصت ہوگئے تو آپ نے مولوی عبدالکریمؓ صاحب مرحوم سے فرمایا کہ کچھ قرآن شریف پڑھ کر سنائیں- مولوی صاحب مرحوم دیر تک نہایت خوش الحانی سے قرآن شریف سناتے رہے یہاں تک کہ آپ کو افاقہ ہوگیا- (سیرۃ المہدی حصہ دوم ص459)

## خدا کا شیر

حضرت مسیح موعودؑ کو اللہ تعالیٰ کی محبت و معیت پر ناز تھا- چنانچہ جب آپ کو 5-1904 میں مولوی کرم دین والے مقدمے میں یہ اطلاع ملی کہ ہندو مجسٹریٹ کی نیت ٹھیک نہیں اور وہ آپ کو قید کرنے کی داغ بیل ڈال رہا ہے تو آپ اس وقت ناسازی طبع کی وجہ سے لیٹے ہوئے تھے یہ الفاظ سنتے ہی جوش کے ساتھ اٹھ کر بیٹھ گئے اور بڑے جلال کے ساتھ فرمایا کہ

''وہ خدا کے شیروں پر ہاتھ ڈال کر تو دیکھے-''

(سیرۃ المہدی حصہ اول)

آپ اپنے ایک شعر میں فرماتے ہیں-

جو خدا کا ہے اسے للکارنا اچھا نہیں
ہاتھ شیروں پر نہ ڈال اے روبۂ زار و نزار

اس نظم میں ایک دوسری جگہ فرمایا

سر سے لے کر پاؤں تک وہ یار مجھ میں ہے نہاں
اے مرے بدخواہ کرنا ہوش کر کے مجھ پہ وار

## صبر اور برداشت

میرٹھ سے احمد حسین شوکت نے ایک اخبار شحنہ ہند جاری کیا ہوا تھا یہ شخص اپنے آپ کو مجدد دالسنہ مشرقیہ کہا کرتا تھا حضرت مسیح موعودؑ کی مخالفت میں اس نے اپنے اخبار کا ایک ضمیمہ جاری کیا جس میں ہر قسم کے گندے مضامین مخالفت میں شائع کرتا۔ اور اس طرح جماعت کی دل آزاری کرتا۔ میرٹھ کی جماعت کو خصوصیت سے تکلیف ہوتی۔ کیونکہ وہاں ہی سے وہ گندہ پرچہ نکلتا تھا۔ 2 اکتوبر 1902ء کا واقعہ ہے کہ میرٹھ کی جماعت کے پریذیڈنٹ جناب شیخ عبدالرشید صاحب جو ایک معزز زمین دار اور تاجر ہیں حضرت اقدس کی خدمت میں عرض کیا کہ میں نے ارادہ کیا ہے کہ ضمیمہ شحنہ ہند کے توہین آمیز مضامین پر عدالت میں نالش کر دوں۔ حضرت مسیح موعودؑ نے فرمایا۔

''ہمارے لئے خدا کی عدالت کافی ہے یہ گناہ میں داخل ہوگا اگر ہم خدا کی تجویز پر تقدم کریں اس لئے ضروری ہے کہ صبر اور برداشت سے کام لیں۔ (سیرۃ مسیح موعودؑ از یعقوب علی عرفانی ص113)

## عشق رسول ﷺ

قادیان میں ایک صاحب محمد عبداللہ ہوتے تھے جنہیں لوگ پروفیسر کہہ کر پکارتے تھے۔ وہ زیادہ پڑھے لکھے نہیں تھے لیکن بہت مخلص تھے اور چھوٹی عمر کے بچوں کو مختلف قسم کے نظاروں کی تصویریں دکھا کر اپنا پیٹ پالا کرتے تھے۔ مگر جوش اور غصے میں بعض اوقات اپنا توازن کھو بیٹھتے تھے۔ ایک دفعہ حضرت مسیح موعودؑ کی مجلس میں کسی نے بیان کیا کہ فلاں مخالف نے حضور کے متعلق فلاں جگہ بڑی سخت زبانی سے کام لیا ہے اور حضور کو گالیاں دی ہیں۔ پروفیسر صاحب طیش میں آ کر بولے کہ اگر میں ہوتا تو اس کا سر پھوڑ دیتا۔ حضرت مسیح موعودؑ نے بے ساختہ فرمایا ''نہیں نہیں ایسا نہیں چاہئے ہماری تعلیم صبر اور نرمی کی ہے۔'' پروفیسر صاحب اس وقت غصے میں آپے سے باہر ہو رہے تھے۔ جوش کے ساتھ بولے۔ واہ صاحب واہ! یہ کیا بات ہے آپ کے پیر (یعنی رسول اللہ ﷺ) کو کوئی شخص برا بھلا کہے تو آپ فوراً مباہلہ کے ذریعہ اسے جہنم تک پہنچانے کو تیار ہو جاتے ہیں مگر ہمیں یہ فرماتے ہیں کہ کوئی شخص آپ کو ہمارے سامنے گالی دے تو ہم صبر کریں! پروفیسر صاحب کی یہ غلطی تھی۔ حضرت مسیح موعودؑ سے بڑھ کر صبر کس نے کیا ہے اور کس نے کرنا ہے مگر اس چھوٹے سے واقعہ میں عشق رسولؐ اور غیرت ناموس رسولؐ کی وہ جھلک نظر آتی ہے جس کی مثال کم ملے گی۔ (سیرۃ طیبہ ص29)

## دلداری اور بے نفسی

حضرت میر ناصر نوابؓ صاحب مرحوم کا ایک قریبی عزیز حضرت مسیح موعودؑ کے زمانہ میں قادیان کچھ عرصہ رہا تھا۔ ایک دن سردی کے موسم کی وجہ سے حضرت میر ناصر نوابؓ صاحب نے اپنا ایک مستعمل کوٹ ایک خادمہ کے ہاتھ اسے بھجوایا تا کہ یہ عزیز سردی سے محفوظ رہے۔ مگر کوٹ مستعمل ہونے کی وجہ سے اس عزیز نے یہ کوٹ حقارت کے ساتھ واپس کر دیا کہ میں استعمال شدہ کپڑا نہیں پہنتا۔ اتفاق سے جب یہ خادمہ اس کوٹ کو لے کر میر صاحب کی طرف واپس جا رہی تھی حضرت مسیح موعودؑ نے اسے دیکھ لیا اور پوچھا کہ یہ کیسا کوٹ ہے اور کہاں لے جاتی ہو؟ اس نے کہا کہ میر صاحب نے یہ کوٹ اپنے فلاں عزیز کو بھیجا تھا مگر اس نے مستعمل ہونے کی وجہ سے بہت برا مانا ہے اور واپس کر دیا ہے۔ حضرت مسیح موعودؑ نے فرمایا

واپس نہ لے جاؤ اس سے میر صاحب کی دل شکنی ہوگی۔ تم یہ کوٹ ہمیں دے جاؤ اور میر صاحب سے کہہ دینا کہ میں نے رکھ لیا ہے۔

حضرت مسیح موعودؑ کو کوٹوں کی کمی نہیں تھی اور حضور کے خدام حضور کی خدمت میں بہتر سے بہتر کوٹ پیش کرتے رہتے تھے۔ یہ حضور کی انتہائی شفقت اور انتہائی دلداری کا مقام تھا اور بے نفسی کا اظہار بھی تھا کہ مستعمل کوٹ کے استعمال میں تامل نہیں کیا۔ (سیرۃ طیبہ ص64)

## حضرت مسیح موعودؑ کا قلم

حضرت مفتی محمد صادقؓ صاحب فرماتے ہیں حضرت مسیح موعودؑ کلک کے قلم سے لکھا کرتے تھے۔ اور ایک وقت میں چار چار پانچ پانچ قلمیں بنوا کر اپنے پاس رکھتے تھے۔ تا کہ جب ایک قلم گھس جاوے۔ تو دوسری کیلئے انتظار نہ کرنا پڑے۔ کیونکہ اس طرح روانی میں فرق آتا ہے۔ لیکن ایک دفعہ جبکہ عید کا موقع تھا۔ میں نے حضور کی خدمت میں بطور تحفہ دو ٹیڑھی نبیں پیش کیں۔ اس وقت تو حضرت صاحب نے خاموشی کے ساتھ رکھ لیں۔ لیکن جب میں لاہور واپس گیا۔ تو دو تین دن کے بعد حضرت کا خط آیا۔ کہ آپ کی دو نبیں بہت اچھی ہیں۔ اور اب میں ان سے ہی لکھا کروں گا۔ آپ ایک ڈبیہ ویسے نبوں کی بھیج دیں۔ چنانچہ میں نے ایک ڈبیہ بھجوا دی۔ اور اس کے بعد اس قسم کی نبیں حضور کی خدمت میں پیش کرتا رہا۔ لیکن جیسا کہ ولائیتی چیزوں کا قاعدہ ہوتا ہے۔ کچھ عرصے کے بعد مال میں کچھ نقص پیدا ہو گیا۔ اور حضرت صاحب نے مجھ سے ذکر فرمایا۔ کہ

اب یہ نب اچھا نہیں لکھتا- جس پر مجھے آئندہ کیلئے اس ثواب سے محروم ہو جانے کا فکر دامنگیر ہوا- اور میں نے کارخانے کے مالک کو ولایت میں خط لکھا- کہ میں اس طرح حضرت مسیح موعود کی خدمت میں تمہارے کارخانہ کی نبیں پیش کیا کرتا تھا- لیکن اب تمہارا مال خراب آنے لگا ہے- اور مجھ کو اندیشہ ہے- کہ حضرت صاحب اس نب کے استعمال کو چھوڑ دیں گے- اور اس طرح تمہاری وجہ سے میں اس ثواب سے محروم ہو جاؤں گا- اور اس خط میں میں نے یہ بھی لکھا- کہ تم جانتے ہو- کہ حضرت مسیح موعودؑ کون ہیں؟ اور پھر میں نے حضور کے دعوے وغیرہ کا ذکر کے اس کو اچھی طرح (دعوت الی اللہ) بھی کر دی- کچھ عرصے کے بعد اس کا جواب آیا- جس میں اس نے معذرت کی- اور ٹیڑھی نبوں کی ایک اعلیٰ قسم کی ڈبیہ مفت ارسال کی- جو میں نے حضرت کے حضور پیش کر دیں- اور اپنے خط اور اس کے جواب کا ذکر کیا- حضور یہ ذکر سن کر مسکرائے- مگر مولوی عبدالکریم صاحب جو اس وقت حاضر تھے- ہنستے ہوئے فرمانے لگے- کہ جس طرح شاعر اپنے شعروں میں ایک مضمون سے دوسرے مضمون کی طرف گریز کرتا ہے- اسی طرح آپ نے بھی اپنے خط میں گریز کرنا چاہا ہوگا- کہ حضرت مسیح موعودؑ کی خدمت میں نبوں کے پیش کرنے کا ذکر کرتے ہوئے آپ کے دعاوی کا ذکر شروع کر دیا- لیکن یہ کوئی گریز نہیں- زبردستی ہے- (ذکر حبیب ص322)

## بارش ھو گئی

حضرت مفتی محمد صادقؓ صاحب فرماتے ہیں- کہ حضرت مسیح موعودؑ کے زمانہ میں ایک دفعہ نماز استسقاء ہوئی تھی جس میں حضرت بھی شامل ہوئے تھے- اور شاید مولوی محمد احسنؓ صاحب مرحوم امام ہوئے تھے- لوگ اس نماز میں بہت روئے تھے- مگر حضرت صاحب میں ضبط کمال کا تھا- اس لئے آپ کو میں نے روتے نہیں دیکھا- اور مجھ کو یاد ہے- کہ اس کے بعد جلد بادل آ کر بارش ہو گئی تھی- بلکہ شاید اسی دن بارش ہو گئی تھی- (ذکر حبیب ص323)

## رنگ تربیت

حضرت مفتی محمد صادقؓ صاحب بیان فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ اللہ دین عرف فلاسفر نے جن کی زبان کچھ آزاد واقع ہوئی ہے- حضرت مولوی عبدالکریمؓ صاحب کی کچھ گستاخی کی- جس پر حضرت مولوی صاحب کو غصہ آ گیا- اور انہوں نے فلاسفر صاحب کو ایک تھپڑ مار دیا- اس پر فلاسفر صاحب اور تیز ہو گئے اور بہت برا بھلا کہنے لگے- جس پر بعض لوگوں نے فلاسفر کو خوب اچھی طرح زدوکوب کیا- اس پر فلاسفر نے چوک میں کھڑے ہو کر بڑے زور سے رونا چلانا شروع کیا- اور آہ و پکار کے نعرے بلند کئے- یہ آواز اندرون خانہ حضرت مسیح موعودؑ کے کانوں تک جا پہنچی اور آپ بہت ناراض ہوئے- چنانچہ جب آپ نماز مغرب سے قبل بیت الذکر میں تشریف لائے- تو آپ کے چہرے پر ناراضگی کے آثار تھے- اور آپ بیت الذکر میں ادھر ادھر ٹہلنے لگے- اس وقت حضرت مولوی عبدالکریمؓ صاحب بھی موجود تھے- حضرت صاحب نے فرمایا- کہ اس طرح کسی کو مارنا بہت ناپسندیدہ فعل ہے- اور یہ بہت بری حرکت کی گئی ہے- مولوی عبدالکریمؓ صاحب نے فلاسفر کے گستاخانہ رویہ اور اپنی بریت کے متعلق کچھ عرض کیا- مگر حضرت صاحب نے غصے سے فرمایا- کہ نہیں یہ بہت ناواجب بات ہوتی ہے- جب خدا کا (مامور) آپ لوگوں کے اندر موجود ہے تو آپ کو خود بخود اپنی رائے سے کوئی فعل نہیں کرنا چاہئے تھا- بلکہ مجھ سے دریافت کرنا چاہئے تھا- وغیر ذالک- حضرت صاحب کی اس تقریر پر حضرت مولوی عبدالکریمؓ صاحب رو پڑے اور حضرت صاحب سے معافی مانگی اور عرض کیا- کہ حضور میرے لئے دعا کریں- اور اس کے بعد مارنے والوں نے فلاسفر سے معافی مانگ کر اسے راضی کیا- اور اسے دودھ وغیرہ پلایا- (ذکر حبیب ص 324 از حضرت مفتی محمد صادق صاحب)

## میرا مقدمه آسمان پر هے

ایک دفعہ بعض عیسائی مشنریوں نے حضرت مسیح موعودؑ کے خلاف اقدام قتل کا سراسر جھوٹا مقدمہ دائر کیا اور ان مسیحی پادریوں میں ڈاکٹر مارٹن کلارک پیش پیش تھے- مگر خدا نے عدالت پر آپ کی صداقت کھول دی اور آپ اس مقدمہ میں جس میں عیسائیوں کے ساتھ مل کر آریوں اور بعض غیر احمدی مخالفین نے بھی آپ کے خلاف ایڑی چوٹی کا زور لگایا تھا کہ کسی طرح آپ سزا پا جائیں عزت کے ساتھ بری کئے گئے- جب عدالت نے اپنا فیصلہ سنایا تو کیپٹن ڈگلس ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے جو بعد میں کرنیل کے عہدہ تک پہنچے آپ سے مخاطب ہو کر پوچھا:-

"کیا آپ چاہتے ہیں کہ ڈاکٹر کلارک پر (اس جھوٹی کارروائی کی وجہ سے) مقدمہ چلائیں؟ اگر آپ مقدمہ چلانا چاہیں تو آپ کو اس کا قانونی حق ہے"- آپ نے بلاتوقف فرمایا کہ "میں کوئی مقدمہ کرنا نہیں چاہتا- میرا مقدمہ آسمان پر ہے"- (سیرۃ مسیح موعودؑ از حضرت یعقوب علی صاحب عرفانی ص114)

بشکریه روزنامه الفضل ربوه

☆☆☆☆☆

# حضرت مسیح موعود علیہ السلام فارسی الاصل ہیں

## نسلِ بَرلاس پر جدید تحقیق!!

(از جناب شیخ عبدالقادر صاحب محقق۔لاہور)

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا خاندان وسط ایشیا کے مشہور قبیلہ برلاس سے تعلق رکھتا ہے۔ برلاس ایک قدیم قبیلہ ہے جس کا ذکر آج سے اڑھائی ہزار سال قبل مؤرخ یونان ہیروڈوٹس نے بھی کیا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ سیتھی قوم کی ایک شاخ کو آجکل پارالاشائے (PARALATAE) کہتے ہیں۔ یہ نام برلاس کی یونانی صورت ہے۔

ایرانِ قدیم میں دارائے اعظم کے زمانے میں آرامی کو سرکاری زبان کا درجہ حاصل تھا۔ برلاس آرامی زبان کا لفظ ہے۔ اس کے معنے "شیر زادہ" کے ہیں۔

سیتھی قبائل کے آثار بتاتے ہیں کہ یہ دراصل فارسی تھے۔ قدیم فارسی بولیاں ان کے ہاں مروّج تھیں۔ یہ بعد میں ترک و تاتار میں جذب ہو گئے اس لئے ان کی انفرادیت قائم نہ رہی اب آثار قدیمہ کی شہادتوں سے پتہ لگا ہے کہ اصل کے لحاظ سے سیتھی فارسی الاصل تھے۔

مشہور انسائیکلوپیڈیاز میں سیتھی قبائل پر تحقیقی نتائج پیش کئے گئے ہیں۔ ان کے آثار بتاتے ہیں کہ یہ فارسی بولیاں بولنے والے خانہ بدوش قبیلے تھے۔

اوپر بتایا جاچکا ہے کہ سیتھی ترک و تاتار میں جذب ہو گئے۔ یہی وجہ ہے کہ قوم برلاس کے بھی دو بڑے حصے ہو گئے تھے۔ ایک ترک و تاتار میں مدغم ہو گیا اور دوسرا فارسی خصوصیات کا حامل رہا۔

چودھویں صدی عیسوی میں اس خاندان کے دو چشم و چراغ قابل ذکر ہیں۔ ایک کا نام **امیر حاجی** تھا۔ انہیں عرف عام میں **حاجی برلاس** کہتے تھے۔ یہ برلاس قوم کے سردار تھے ان کا مرکز سمرقند کے قریب شہر کش تھا جسے شہر سبز بھی کہتے تھے۔ امیر حاجی کے بعد اس مردم خیز خطہ سے تیمور اُبھرا جو کہ "یکے از اقربائش حاجی برلاس" تھا۔ تیمور آگے چل کر ایک عظیم بادشاہ بنا۔ آل تیمور نے ہند میں خاندان مغلیہ کی بنیاد ڈالی۔ بابر اس خاندان کا بانی تھا۔

برلاس کے معنے شیر زادہ کے ہیں اور بابر کے معنے شیر ببر۔

تاریخ الانساب پر مشتمل قدیم لٹریچر ہمیں بتاتا ہے کہ تیمور منگول یعنی مغل نہیں تھا۔ وہ چونکہ مغلوں کا داماد تھا اس لئے مغل مشہور ہو گیا۔ اس کا خطاب گورگان تھا۔ گورگان سے "بادشاہوں کا داماد" یا "شادی کے ذریعہ بادشاہوں کا رشتہ دار" مراد ہے۔ آل تیمور عرف عام میں مغل تھی اصلاتاًوہ مغل نہیں تھے۔ منگولوں کے شاہی گھرانے میں شادیوں کے باعث آل تیمور مغل کہلائی۔

جدید تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ تیمور ماں کی طرف سے ایرانی تھا باپ کی طرف سے مخلوط ترک۔ وسط ایشاء میں ترک و تاتار، ایرانی قبائل کے ساتھ مخلوط ہوئے۔ تیمور اسی مخلوط نسل سے تھا۔ اس کی رگوں میں ایرانی اور ترک خون دوڑتا تھا۔

تیمور اپنے بزرگ حاجی برلاس کو چچا کہتا تھا۔ وہ حقیقی چچا نہیں تھے۔ تیمور اور حاجی برلاس کا شجرۂ نسب جداگانہ ہے۔ تیمور غالباً ماں کی طرف سے حاجی برلاس کا رشتہ دار تھا۔ کیونکہ تیمور کی ماں ایک مشہور ایرانی خاندان سے تھی۔

تیمور برلاس قبیلہ کے اس حصہ سے تعلق رکھتا تھا جو کہ منگول اور ترک و تاتار سے مخلوط ہو گیا تھا۔ حاجی برلاس کا شجرۂ نسب جدا ہے۔ آپ کا خانوادہ غالب عنصر کے لحاظ سے فارسی ہے۔ بعض جدید شواہد درج ذیل ہیں:-

1۔ علامہ ابن خلدون نے تیمور سے ملاقات کی۔ اس کے نسب اور احوال پر تحقیق کی اور خود تیمور سے اصلاح لی۔ علامہ موصوف کی "خودنوشت سوانح عمری" کے نسخے قاہرہ اور استنبول میں محفوظ ہیں۔ ڈاکٹر جے۔فشل نے اپنے ایک تحقیقی مقالہ میں یہ حصہ شائع کر دیا ہے۔ تیمور نے ابن خلدون کو بتایا:-

"ہم اپنی ماں کی طرف سے منوشہر کی اولاد سے نسبت رکھتے ہیں۔" (ابن خلدون اور امیر تیمور مصنفہ ڈاکٹر جے۔فشل مترجمہ ضیاء الدین احمد برنی صفحہ 66)

منوشہر قدیم ایرانی بادشاہ افریدوں کا پوتا تھا۔ آگے چل کر منوشہر کی آل نے ترک رئیسوں کے ہاں شادیاں کر لیں۔

ابن خلدون لکھتا ہے:-

"منوشہر کی اولاد میں ایک شخص کیقباء گزرا ہے جو اس سے پانچویں پشت میں تھا۔ اس کی شادی ترکوں کی ایک رئیس کی لڑکی سے ہوئی جس کے بطن سے چار بیٹے پیدا ہوئے ان میں سے ایک کیقاؤس تھا۔ (کتاب العبر)

ایک دوسری روایت کے مطابق کیقاؤس کا ایک بیٹا سیاوخش تھا جو ترکوں کے بادشاہ فراسیاب کے یہاں پہنچا۔ فراسیاب نے اپنی بیٹی اس کے عقدِ نکاح میں دیدی۔" (طبری)

فشل ابن خلدون اور طبری کے حوالہ سے مذکورہ روایات بیان کرنے کے بعد لکھتا ہے:-

"امکان یہ ہے کہ تیمور اپنی والدہ کے واسطہ سے جس کا نام تکینہ خاتون بیان کیا جاتا ہے منوشہر سے اپنا رشتہ ملانے کے لئے ان روایات کی جانب اشارہ کرتا ہے جن کا ذکر اوپر ہوا ہے۔"

پھر لکھتے ہیں:۔

"یہ کہنا مشکل ہے کہ ابن خلدون نے منوشہر سے جو ایرانی تھا رشتہ داری پر زور کیوں دیا۔ سوائے اس کے کہ (یہ سمجھا جائے) کہ خود تیمور نے اس کا دعویٰ کیا تھا۔"

(ابن خلدون اور امیر تیمور صفحہ 172-173)

ابن خلدون نے یہ بات واضح کردی ہے کہ تیمور باپ کی طرف سے ترک اور ماں کی طرف سے ایرانی تھا۔ ابن خلدون کے نزدیک ترک بھی ایک مخلوط نسل ہے۔ ترک اور ایرانی زمانہ قدیم میں مخلوط ہو گئے تھے ابن خلدون نے اپنی دوسری تصنیف "کتاب العبر" میں اس کی مثالیں دی ہیں جن کا اوپر ذکر ہوا ہے۔

ابن خلدون کہتا ہے کہ تیمور کو مغل بتانا غلطی ہے۔ وہ لکھتا ہے:۔

"میں نہیں جانتا کہ اس کا شجرۂ نسب (آل چنگیز) بنو چغتائی سے کس طرح جاملتا ہے۔"

(کتاب العبر جلد 5 صفحہ 532,506)

صاف ظاہر ہے کہ ابن خلدون کے نزدیک تیمور مغل نہیں تھا بلکہ ایرانیوں کے ساتھ مخلوط نسل کا ترک تھا۔

2۔ اس باب میں دوسرا بہت بڑا انکشاف تیمور کے مقبرہ کے کھولنے کے بعد ہوا۔

مئی و جون 1941ء میں روسی ماہرین آثار قدیمہ نے تیمور کی قبر کو کھولا جو کہ سمرقند کے ایک شاندار مقبرہ میں ہے۔ انہوں نے پنجر اور باقیات بدن کا مطالعہ کیا۔ اعصاب اور جلد کے کچھ حصے صحیح سالم تھے۔ سر کے کچھ بال، ابرو، سرخ رنگ کی داڑھی اور مونچھیں بھی باقی تھیں۔ کھوپڑی منگول خدوخال کی حامل ثابت ہوئی۔ کیونکہ تیمور کی رگوں میں منگول خون موجود تھا۔ لیکن شکل و صورت منگول نہیں تھی۔ بڑی اور کشادہ آنکھیں۔ ستواں لمبی ناک، موٹے ہونٹ، لمبا چہرہ ترک و ایرانی خدوخال کے غماز ہیں۔ ماہرین نے تیمور کے چہرے کو Reconstruct یعنی بحال کرلیا۔ اس کی تصویر بھی شائع کردی۔ ایرانی اور ترکی فیچر کا خوبصورت امتزاج ہمارے سامنے ہے۔ حسب ذیل کتاب میں یہ تصویر دیکھی جاسکتی ہے۔

Tambur Laine The Conqueror )
(by Hilda Hookham.

3۔ تاریخ الانساب پر قدیم لٹریچر میں تیمور اور حاجی برلاس کا نسب نامہ جدا جدا ملتا ہے۔

حاجی برلاس کا شجرۂ نسب درج ذیل ہے:۔

امیر قراچار نویان
|
میسومنکا نویان
|
بورالغی نویان
|
امیر حاجی برلاس

امیر حاجی برلاس کی آئندہ دو پشتیں بھی مل گئی ہیں:۔

امیر حاجی برلاس
|
محمد درویش
|
علی درویش

علی درویش کی نسل میں مرزا ہادی بیگ پیدا ہوئے جو حضرت بانیٔ سلسلہ احمدیہؑ کے مورثِ اعلیٰ ہیں۔

اس امر کا ثبوت کہ یہ فارسی الاصل لوگوں کا نسب نامہ ہے، یہ ہے کہ حاجی برلاس کے مورث اعلیٰ امیر قراچار نویان ایران کے مشہور قراچاریہ خاندان کے جدّ امجد بھی ہیں۔ یہ نسب نامے قدیم فارسی کتابوں میں برابر مل رہے ہیں۔ ان نسب ناموں کے قدیم حوالے فارسی کتاب ادیماق مغل مصنفہ محمد عبدالقادر خان مطبوعہ 1319ھ میں بھی موجود ہیں۔

4۔ اس تحقیق سے ظاہر ہے کہ جس طرح آل تیمور کو مغل کہنا درست نہیں اسی طرح ساری نسل برلاس کو ترک یا تاتاری کہنا بھی روا نہیں ہے۔

حضرت بانیٔ سلسلہ احمدیہ کے مورثِ اعلیٰ امیر حاجی برلاس کا جداگانہ نسب نامہ ہے جو ایران کے قراچاریہ خاندان کے مورث اعلیٰ سے جاملتا ہے۔ ربع صدی قبل وحیٔ خدا نے جس تاریخی غلطی کی طرف اشارہ کیا تھا قدیم لٹریچر اور اکتشافاتِ اثریہ نے اس کی اصل حقیقت کھول دی ہے۔

حضرت بانیٔ سلسلہ عالیہ احمدیہ فرماتے ہیں:۔

"ولٰکن اللّٰہ اوحی اِلَیَّ انّھم کانوا من بنی فارس لامِنَ الْاَقْوامِ الترکیّة۔"

یہ ایک حقیقت ثابتہ ہے جس کی کچھ جھلکیاں اس مضمون میں پیش کی گئی ہیں۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کتاب البریہ میں فرماتے ہیں:۔

"خدا تعالیٰ کے متواتر الہامات سے مجھے معلوم ہوا تھا کہ میرے باپ دادے فارسی الاصل ہیں۔"

اربعین میں فرماتے ہیں:۔

"خدا کے کلام سے معلوم ہوا کہ دراصل ہمارا خاندان فارسی خاندان ہے۔"

تحفہ گولڑویہ میں ہے:۔

"میرے پاس فارسی ہونے کے لئے بجز الہام الٰہی کے اور کچھ ثبوت نہیں۔"

بشکریہ ماہنامہ الفرقان ربوہ مئی ۱۹۷۳

☆☆☆☆☆

شخصیات

# گل وگلزار سا مبلغ۔آرچرڈ صاحب

محمد زکریا ورک کنگسٹن۔کینیڈا

جماعت احمدیہ عالمگیر کے سب سے پہلے انگریز مبلغ اور پہلے یوروپین واقف زندگی مایہ ناز مبلغ اور بے لوث خادم بشیر احمد صاحب آرچرڈ بقضائے الہی ۸۔ جولائی ۲۰۰۲ء کو علی الصبح ہسپتال میں دل کے حملہ سے جانبر نہ ہوسکنے کی بناء پر اس دنیائے فانی سے کوچ کر گئے۔ جونہی آپ پر دل کا حملہ ہوا آپ کو ہسپتال لے جایا گیا وہاں آپ کے تمام بچے آگئے آپ نے ان سے ملاقات کی اور پھر چند گھنٹوں بعد آپ گہری نیند سو گئے انا للہ وانا الیہ راجعون

بلانے والا ہے سب سے پیارا

اسی پہ اے دل تو جاں فدا کر

بروز بدھوار حضرت خلیفۃ المسیح الرابع ایدہ اللہ بنصرہ العزیز نے باوجود ناسازی طبع کے لندن مسجد میں آپ کی نماز جنازہ پڑھائی۔ اور پھر ووکنگ کے نزدیک احمدی قبرستان بروک وڈ میں قطعہ موصیان میں آپ جسد خاکی کو دفنایا گیا۔ ٹورنٹو کی بیت الاسلام میں امیر صاحب جماعت احمدیہ کینیڈا نے ۱۸۔ جولائی ۲۰۰۲ء کو نماز جنازہ غائب پڑھائی اور خطبہ ثانیہ میں مرحوم کے محامد اور محاسن کا ذکر فرمایا۔

آرچرڈ صاحب کو اللہ کریم نے اپنے خاص فضل سے کئی ایک اعلیٰ خوبیوں سے نوازا تھا اس کے عوض انہوں نے بھی جانی، نفسانی، جذباتی، اور مالی قربانیوں کے ایک جیتے جاگتے ثبوت کا زندگی بھر نمونہ پیش کیا۔ نہایت منکسر المزاج، حلیم الطبع اور دھیمی مگر دلکش آواز میں گفتگو کرنے والے انسان تھے۔ میرا بچپن ربوہ میں گزرا اس لئے بچپن میں ان کو جلسہ سالانہ کے ایام میں دیکھا کرتے تھے، پھر آپ سے زیادہ تعارف اور تعلق بزرگوارم عبد الرحمٰن صاحب دہلوی کے ذریعہ اس وقت زیادہ ہوگیا جب انہوں نے مجھے آپ کی کتاب لائف سپریم کا اردو میں ترجمہ کرنے کی گزارش کی، ترجمہ کرنے کے دوران مجھے ۱۹۸۵ میں جلسہ سالانہ برطانیہ میں شرکت کی سعادت نصیب ہوئی۔ جب میں نے ان کو ملاقات کے دوران بتلایا کہ میں لائف سپریم کا ترجمہ کررہا ہوں تو بہت خوشی کا اظہار کیا۔

لائف سپریم کے ترجمہ کے دوران میں نے اس میں بیان کردہ کئی ایک سنہری اصولوں سے بذات خود فائدہ حاصل کیا مثلاً ایک مضمون میں آپ نے بیان کیا کہ جس طرح باغبان اپنے گلشن کی رکھوالی کرتا ہے اور وقتاً فوقتاً اس میں سے جڑی بوٹیاں نکال کر پھینک دیتا ہے اسی طرح انسان کو اپنے دماغ کے گلشن کا بھی خیال رکھنا چاہئے انسان کا دماغ ایک مہکتے ہوئے باغ کی مانند ہونا چاہئے جس میں دیدہ زیب پھولوں کی طرح کے خیالات کے درخت ہوں جن سے بھینی بھینی خوشبو ہر طرف پھیلے اور انسان اس میں برے خیالات کی جڑی بوٹیاں نکالتا رہے۔

ایک اور زبردست بات آپ نے عظیم زندگی میں یہ بیان کی کہ انسان کو اپنے خیالات کی نگرانی کرنی چاہئے کیونکہ خیالات بیج کی طرح ہوتے ہیں جس طرح بیج میں سے درخت نکلتا ہے اسی طرح خیال سے عمل جنم لیتا ہے اگر خیالات اچھے صاف ستھرے اور نیک ہوں گے تو پھر لازماً ان سے جنم لینے والے اعمال بھی ثمر آور ہوں گے۔

## کامیاب مبلغ

آپ کی خودنوشت داستان حیات رسالہ مسلم ھیرالڈ میں آج سے کوئی تیس سال قبل شائع ہوئی جس کا اردو ترجمہ کتاب عظیم زندگی میں شامل ہے اس کے مطابق آپ کی ولادت ۲۶۔ اپریل ۱۹۲۰ کو انگلستان کے علاقہ ڈیوان کے ایک خوبصورت اور دلفریب مناظر والے قصبہ ٹورکی میں ہوئی آپ کے والد پیشہ کے اعتبار سے ڈاکٹر تھے۔ آپ کی والدہ نرس کے پیشہ سے تعلق رکھتی تھیں، آپ کی ایک خالہ نے چین میں چالیس سال تک مشنری کا کام کیا تھا چنانچہ اپنی خالہ سے متاثر ہوکر آپ کا بڑا بھائی پال آرچرڈ پروٹسنٹ فرقہ کا پادری بن گیا۔ آپ کے والد کا میلان طبع مذہب کی طرف بلکل نہ تھا۔

سولہ سال کی عمر میں آپ نے سکول کو خیر باد کہا اور فوج میں بھرتی ہو گئے فوج کا معاہدہ سات سال کا تھا مگر دو سال بعد ہی آپ کی طبیعت اکتا گئی اور فوج سے ڈسچارج حاصل کرلیا۔ مگر کچھ عرصہ بعد آپ نے دوبارہ فوج میں جز وقتی ملازمت اختیار کرلی اور ۱۹۳۹ء میں جرمنی کے خلاف اعلان جنگ کے بعد آپ کو فرانس بھیج دیا گیا۔ وہاں سے بیلجیم اور پھر ڈنکرک سے پسپا ہوکر آپ دوسرے فوجیوں کیساتھ واپس برطانیہ پہنچ گئے۔ ۱۹۴۲ میں آپ کو ہندوستان بھیجا گیا وہاں سے آپ کی تعیناتی برما ہوگئی جہاں آپ نے دوسری جنگ عظیم میں جاپان کے خلاف

جنگ میں حصہ لیا ۱۹۴۵ میں جنگ ختم ہونے پر آپ برطانیہ واپس آ گئے

۱۹۴۴ میں جب آپ ڈوگرہ رجمنٹ میں جان برین آرچرڈ کے نام سے لیفٹیننٹ تھے تو آپ کی ملاقات عبدالرحمٰن صاحب دہلوی سے ہوئی۔ اس کے بعد آپ کا سینہ اسلام کیلئے کیسے کھلا یہ ایمان افروز داستان، آرچرڈ مسلمان کیسے ہوئے ؟ کے عنوان سے جناب دہلوی صاحب کے قلم سے کتاب گلدستہ خیال میں مندرج ہے۔ مختصراً عرض ہے کہ دہلوی صاحب نے آپ کو جماعت احمدیہ کا لٹریچر (بشمول اسلامی اصول کی فلاسفی) پڑھنے کیلئے دیا اور پھر انہی کی تحریک پر آرچرڈ صاحب قادیان گئے جہاں آپ کی ملاقات مفتی محمد صادق صاحب کے علاوہ حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ سے بھی ہوئی۔ قادیان کی بستی اور وہاں کے مکینوں نے آپ پر بہت اچھا اثر ڈالا نیز کتابوں کے مطالعہ سے آپ پر یہ بات افشاں ہوگئی کہ احمدیت ہی حقیقی اسلام ہے۔ چنانچہ فوج میں ہوتے ہوئے بھی آپ نے مذہب اسلام کو قبول کرلیا۔

برطانیہ واپس آنے پر آپ مسجد فضل لندن گئے جہاں ان دنوں مولینا جلال الدین شمس امام مسجد تھے۔ آپ نے شمس صاحب کو اپنے ارادے سے آگاہ کیا کہ میں اپنی زندگی اسلام کی تبلیغ کے لئے وقف کرتا ہوں اور یوں آپ سلسلہ احمدیہ کے مبلغ بن کر میدان تبلیغ کے کارزار میں اسلام کے پر جوش سپاہی بن کر معرکہ زن ہوگئے۔

اس موقعہ پر حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ نے انگریزی میں خطاب کرتے ہوئے فرمایا:۔

مسٹر آرچرڈ آپ پہلے آدمی ہیں جس نے برٹش قوم میں اس نبی کو تسلیم کیا ہے اور پہلے خوش قسمت انسان ہیں جس نے اپنی زندگی اس نبی کے لائے ہوئے مذہب کی خدمت میں وقف کی ہے۔ بے شک آج آپ کو کوئی نہیں جانتا اور کسی نے تمہارا نام نہیں سنا لیکن یاد رکھو ایک زمانہ آئیگا کہ قومیں تم پر فخر کریں گی اور تمہاری تعریف کے گیت گائیں گی اس لئے تم اپنے کردار اور گفتار پر نظر رکھو یہ مت خیال کرو کہ جو کچھ تم کر رہے ہو وہ تمہارا ذاتی فعل ہے بلکہ وہ تمام برطانوی قوم کی طرف منسوب ہوگا آئندہ نسلیں تمہاری پیروی کریں گی۔ (ریویو آف ریلیجنز جون ۱۹۴۷ء)

آپ کے وقف کا عرصہ ۵۲ سال پر محیط تھا جس میں سے آپ نے ۱۸ سال انگلستان میں، ۲۰ سال سکاٹ لینڈ میں اور ۱۴ سال ویسٹ انڈیز کے مختلف جزائر ٹرینے ڈاڈ، گیانا، انٹی گوا، اور گریناڈا میں گزارے اور مبلغ کے طور پر اپنے فرائض کو احسن رنگ میں انجام دیتے رہے۔ ۱۹۶۲ء میں سورینام کے وزیراعظم کو آپ نے قرآن پاک کا تحفہ پیش کیا۔ ۱۹۹۸ء میں آپ اپنے اس فریضہ کو کامیاب رنگ میں سرانجام دینے کے بعد ریٹائر ہوئے۔

## کہنہ مشق ادیب

مبلغ اسلام ہونے کے ساتھ ساتھ آپ کو تحریر کا ملکہ بھی ودیعت کیا گیا تھا۔ آپ کے مضامین سادہ زبان میں نہایت پر اثر ہوتے تھے۔ جو بات بھی آپ لکھتے وہ ذاتی تجربہ کی بناء پر پورے وثوق سے پیش کرتے تھے لائف سپریم کے کئی ایک ایڈیشن برطانیہ، کینیڈا اور بنگلہ دیش سے شائع ہو چکے ہیں۔ لائف سپریم کا ترجمہ عظیم زندگی کے عنوان سے خاکسار نے ۱۹۸۹ء میں شائع کیا پھر اگلے سال دوسرا ایڈیشن قادیان سے شائع ہوا۔ یہ کتاب اپنوں اور غیروں میں بہ نظر تحسین دیکھی گئی۔ کتاب پر تبصرہ کرتے ہوئے محترم شیخ مبارک احمد صاحب (واشنگٹن) نے لکھا:

اصل کتاب انگریزی میں ہے لیکن اس کا اردو ترجمہ ایسا رواں، جاذب نظر، صاف ستھرا، اور عام فہم ہے کہ ہر سطر دوسری سطر پڑھنے اور ہر صفحہ دوسرا صفحہ پڑھنے کی ترغیب دیتا ہے۔ نفس مضمون کا ہر حصہ دل کو لبھاتا ہے اور بے حد لطف آتا ہے۔ کتاب کے مصنف آرچرڈ صاحب واقعی ایک ولی اللہ اور ابدال میں سے ہیں وہ خوش نصیب انسان ہیں کہ احمدیت اور اسلام کے نور سے منور ہوئے اور خود بھی نور بن گئے۔ اور اپنی تحریر وتقریر سے کئی ایک کو اس نور سے منور کیا۔ یہ ترجمہ ترجمہ نہیں بلکہ اپنی نوعیت میں ایسا معلوم ہوتا ہے ایک خودنوشت داستان روحانیت ہے۔

پھر دو سال قبل عاجز کو آپ کی کتاب گائیڈ پوسٹس کا اردو ترجمہ گلدستہ خیال کے عنوان سے شائع کرنیکی سعادت نصیب ہوئی۔ اس پر تبصرہ کرتے ہوئے جناب ڈاکٹر پرویز پروازی صاحب رقم طراز ہیں:۔

یہ کتاب جماعت احمدیہ کے نامور مبلغ آرچرڈ صاحب کے افکار و خیالات کا اردو ترجمہ ہے۔ ان کا نام جماعت احمدیہ کی تاریخ میں ایک اہم نام ہے اس لئے ان کے ارشادات کو بھی اہمیت کی نگاہ سے دیکھنا چاہئے عزیزم زکریا ورک نے ان کے خیالات کو بڑی سادگی سے اردو کے قالب میں ڈھال کر انگریزی نہ جاننے والوں کیلئے سہل بنا دیا ہے یوں اس کتاب کی افادیت کا دائرہ صرف انگریزی دان طبقہ تک محدود نہیں رہا۔ چھوٹے بڑے مضامین پر بڑے حکیمانہ انداز میں روشنی ڈالی گئی ہے یہ کتاب اس قابل ہے کہ احمدی ماں باپ اسے اپنے

بچوں کو پڑھنے کی تلقین کریں۔

۱۹۷۰ کی دہائی میں آپ لندن سے شائع ہونیوالے رسالہ مسلم ہیرالڈ کے ایڈیٹر رہے۔ پھر اس کے بعد آپ ۱۹۸۴ سے لیکر ۱۹۹۳ءتک رسالہ ریویو آف ریلیجنز کے ایڈیٹر بھی رہے۔ میرے پاس مسلم ہیرالڈ کے پرانے شمارے موجود ہیں جن میں آپ کے مضامین شائع ہوئے تھے مثلاً دسمبر ۱۹۸۳ کے شمارہ میں آپ کا ایک اچھوتے عنوان Psychic Phenomena پر مضمون شامل اشاعت ہے۔ انگلش میں آپ شعر بھی کہتے تھے چنانچہ دسمبر ۱۹۸۸ کے شمارہ میں مائی فرینڈ کے عنوان سے ایک نظم شائع ہوئی ہے۔

ایک اور خاص بات یہ کہ آپ گاہے بگاہے ایک یا دو صفحہ کے پرچے شائع کرتے جس میں اقوال زریں شامل ہوتے تھے۔ ایک ایسا ہی پرچہ آپ نے چند سال قبل مجھے بھجوایا جس کا عنوان Spiritual Jewels تھا اس میں ساٹھ کے قریب سبق آموز اقوال زریں شامل ہیں۔ اس میں سے چند ایک میں یہاں پیش کرتا ہوں تا قارئین بھی ان سے لطف اندوز ہوسکیں:

Every suffering borne for God increases meri t

The way of patience should be followed

Gratitude in adversity is the precious crown of soul

Purity of thought is most important

Hate the fault but not the man.

ایک عرصہ دراز تک آپ سکاٹ لینڈ میں مبلغ رہے اس عرصہ میں آپ احمدیہ گزٹ کی ادارت کے فرائض بھی سرانجام دیتے رہے۔ اس رسالہ میں آپ نے جو اداریے ۱۹۸۳۔۱۹۶۶ تحریر کئے ان میں سے ۵۵ کا مجموعہ آپ نے مجھے چار سال قبل بھجوایا ۔ اس میں سے میں چند ایک کے صرف عنوانات پیش کرتا ہوں۔

Cheerful emotions, The Binding Link, How to face life's problems, Urge to Emulate, Trials are blessings in disguise, Time Factor, Healing Power, living for God.

## قادیان کی دستاویزی فلم

مسلم ٹیلی ویژن پر آپ بچوں کے پروگرام میں شرکت کیا کرتے تھے بلکہ ایک پروگرام میں آپ نے بڑے دھیمے دھیمے انداز میں بچوں کو جادو کے کرشمے دکھائے ۔ بڑے چھوٹے سبھی دنیا بھر میں ان کے ہاتھ کی صفائی دیکھ کر لطف اندوز ہوئے

۱۹۴۷ء میں جب آپ قادیان تشریف لے گئے تو آپ نے رفقاء حضرت مسیح موعود علیہ السلام سے ملاقاتیں کیں اور قادیان کے گلیوں محلوں اور بازار کا بھی دورہ کیا۔ آپ نے یہ تمام مناظر ویڈیو کیمرے کی آنکھ میں محفوظ کر لئے تا کہ اپنے دوستوں اور احمدی احباب کو واپس برطانیہ آ کر دکھا سکیں۔ لیکن کسے معلوم تھا کہ یہ کاوش ایک روز ایک اہم دستاویزی فلم کے طور پر پچاس سال بعد دکھلائی جائیگی

آرچرڈ صاحب نے یہ اہم فلم اپنی زبان میں کمینٹری کر کے ایم ٹی اے کو عنایت کی جو جلسہ سالانہ کے ایام میں چند سال قبل دکھائی گئی فلم پر سکریچز آ گئے تھے لیکن پھر بھی یہ دیکھنے کے لائق تھی۔ فلم میں چند ایک صحابہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا تعارف، قادیان کے مناظر جن میں ریتی چھلہ، بازار، کھیت اور جانور شامل ہیں۔ مینارۃ المسیح کے اوپر سے بھی قادیان کے مختلف مناظر فلم بند کئے گئے تھے اور سب سے اہم یہ کہ حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ کا تقسیم ہند سے پہلے قادیان میں آخری خطبہ عید الفطر بھی ریکارڈ کیا گیا ہے اور اس کے علاوہ عید الفطر کے موقعہ پر اکٹھے ہونیوالے احباب کو بھی دکھایا گیا ہے۔

## خطاطی

عاجز کی ملاقات ۱۹۸۵ء میں آپ سے جلسہ سالانہ (یو کے) کے موقعہ پر ہوئی۔ آپ کے ساتھ مجھے کچھ وقت گزارنے اور باتیں کرنیکا موقعہ ملا۔ انہی دنوں آپ نے اپنے خوبصورت ہینڈ رائیٹنگ میں ۱۹ نومبر ۱۹۸۶ کو خط آکسفورڈ سے لکھا جہاں آپ ان دنوں متعین تھے۔ آپ نے فرمایا: Thank you for your letter received today. I am very thankful to you for the honor you have done to my humble book, and please convey my apprecaition to Mr. Hasan Muhammad for his assistance.

۱۸ دسمبر ۱۹۹۲ء کو آپ نے اپنے ہاتھ سے لکھا ایک خط روانہ کیا جس میں آپ نے کتاب عظیم زندگی کی کاپیاں وصول کرنے اور ان کی تقسیم پر شکریہ ادا کیا تھا۔ ستمبر ۱۹۹۷ء میں جب آپ کینیڈا کے دورہ پر تشریف لائے تو آپ اٹاوہ سے واپسی پر عاجز کے غریب خانے پر بھی تشریف لائے اور شام کا کھانا میرے یہاں تناول کیا۔ آپ نے پاکستانی کھانا بہت

شوق سے کھایا اور سویٹ ڈش میں رس ملائی بڑے شوق سے کھائی۔ آپ رک رک کر بڑے تحمل سے باتیں کرتے تھے۔ طبیعت میں جنتی سکون تھا چھوٹے چھوٹے قدم لے کر چلتے تھے ستر سال اور پر عمر ہونے کے باوجود کمر میں خم نہ تھا۔ میری خواہش پر آپ نے اپنی چند کتابوں پر میرے لئے اور میرے بیٹے کیلئے پیغام لکھا اور دستخط کئے ، تصاویر اتروائیں اور آخر پر نمازیں ادا کرنے کے بعد روانہ ہو گئے

اگلے سال جون ۱۹۹۸ء میں آپ سے ملاقات جماعت ہائے امریکہ کے پچاسویں جلسہ سالانہ پر واشنگٹن میں ہوئی جب میں نے عرض کیا کہ آجکل گائیڈ پوسٹس کا ترجمہ کرنے میں مصروف ہوں تو مسرت کا اظہار فرمایا۔ جولائی ۱۹۹۹ء میں آپ سے ملاقات برطانیہ کے جلسہ سالانہ پر ہوئی جب میں نے عرض کیا کہ ترجمہ مکمل ہو چکا ہے صرف اصل اردو حوالہ جات کے تلاش کرنے میں سخت مشکل ہے تو آپ نے معذرت پیش کی اور کہا کہ یہ مضامین بہت عرصہ قبل لکھے گئے تھے اور اس وقت میں نے مختلف رسالوں سے حوالہ جات اخذ کئے تھے اس لئے وہ اس ضمن میں زیادہ مدد نہیں کر سکتے۔

کتاب گلدستہ خیال میں آپ کے خیالات مختلف موضوعات پر جاننے کیلئے جب میں آپ کو سوالات کی ایک فہرست ارسال کی تو آپ نے لکھا کہ میں جوابات دینے کا زیادہ خواہش مند نہیں ہوں بلکہ جو تصاویر بھی ارسال فرمائیں ان کے ساتھ لکھا کہ میں تصویر اتروانے کا زیادہ خواہش مند نہیں ہوتا۔ آپ خطوط کے جواب بڑی باقاعدگی سے دیتے تھے آپ کے خوبصورت ہینڈ رائیٹنگ کا نمونہ مذکورہ کتاب میں دیکھا جا سکتا ہے۔ ایسا لگتا تھا کہ گویا آپ نے خطاطی کی ہو۔

## کامیاب مقرر

آپ جلسہ سالانہ برطانیہ پر تقاریر کیا کرتے تھے ۱۹۹۳ء کے جلسہ سالانہ آپ نے جو تقریر کی اس کا عنوان بہت دلچسپ تھا یعنی Divine Communion through Prayer. آپ نے کہا کہ خدا سے تعلق اور کلام کرنے کا صرف اور صرف ایک ذریعہ ہے اور وہ ہے دعا، جس طرح ماں کے رحم کے اندر بچہ ناف کی نالی سے غذا حاصل کرتا ہے اسی طرح ایک مومن روحانی غذا دعا کے ذریعہ حاصل کرتا ہے۔

۱۹۹۳ء میں آپ نے محض خدا کے فضل سے فریضہ حج ادا کیا۔ چونکہ پیرانی سالی کی وجہ سے اکیلے سفر کرنا ممکن نہ تھا اس لئے انگلستان کی جماعت کے ایک مخلص دوست سفر کے دوران آپ کی معیت میں رہے۔ اور یوں حرمین شریفین اور روضہ رسول کی زیارت سے شرف یاب ہوئے۔ کتاب اسلامی اصول کی فلاسفی کے مطالعہ سے آپ مشرف بہ اسلام ہوئے تھے چنانچہ آپ نے اس عظیم الشان کتاب کا کچھ پچاس سے زیادہ مرتبہ مطالعہ کیا ہوا تھا۔

## آپ کی اولاد

آپ کی پہلی بیگم سے ایک بیٹی تھی۔ آپ کی دوسری شادی قانتہ بیگم صاحبہ دختر خلیفہ علیم الدین صاحب (ماموں حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ) سے ہوئی۔ اللہ کریم نے آپ کو تین بیٹوں اور دو بیٹیوں سے نوازا۔ ایک عرصہ سے آپ کی بیگم بستر علالت پر ہیں بیماری کی نوعیت یہ ہے کہ آرچرڈ صاحب نے مجھ سے بالمشافہ تفصیل سے ذکر کیا کہ وہ بیگم کی نگہداشت کا تمام کام خود کرتے آرہے تھے۔ یہ کام ان کیلئے بڑا مشکل تھا مگر خدا تعالیٰ کی رضا کے آگے ان کا سر تسلیم خم تھا اور بار بار خطوط میں دعا کیلئے یاد دہانی کرایا کرتے تھے۔ فون پر بھی کئی ایک دفعہ اسکا ذکر کیا۔ یوں محسوس ہوتا تھا کہ وہ گویا تھک گئے ہوں مگر اپنی کوشش، رفاقت اور خدمت میں انہوں نے کوئی کمی نہ آنے دی۔ یہی وقت امتحان کا ہوتا ہے جب میاں بیوی میں سے ایک بیمار پڑ جاتا ہے تب سچی محبت کا اندازہ ہوتا ہے۔ میرے خیال میں آرچرڈ صاحب اس امتحان میں پورے اترے۔

میرے پاس آپ کی ایک نایاب تصویر ہے جو مجھے برادرم مبشر احمد (سان ہوزے امریکہ) نے دی تھی میں نے اس کی کاپی بنوا کر آرچرڈ صاحب کو دو سال قبل بھجوائی تو آپ کی خوشی کی کوئی انتہا نہ تھی مجھے فون پر بتلایا کہ ان کو وہ موقعہ جب یہ تصویر لی گئی اور کون کون اس میں کھڑا ہے وہ اب تک صاف شفاف یاد ہے۔ اس تصویر میں سات مبلغین ہیں جن کے اسماء گرامی یہ ہیں

چوہدری غلام یسین صاحب۔ چوہدری مشتاق احمد صاحب۔ بشیر احمد آرچرڈ صاحب۔ سید سفیر الدین صاحب۔ چوہدری ظہور احمد صاحب باجوہ۔ ملک عطاء الرحمٰن صاحب۔ اور حافظ قدرت اللہ صاحب۔

آہ سلسلہ احمدیہ کا یہ وفادار جرنیل، بلند اخلاق کا حامل فرزند ہم سے جدا ہو گیا۔ آپکی رحلت سے جو خلاء پیدا ہوا ہے اللہ اس کو پورا کرے۔ اللہ ان کو غریق رحمت کرے ان کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔ اور ان کے پسماندگان پر اپنی رحمت کی بارش ہمیشہ برساتا رہے آمین۔ ہم سب کو آپ کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

اللھم اغفر لہ وارحمہ واکرم نزلہ و ادخلہ الجنۃ ۔

خطبہ جمعہ

# آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم ہمیشہ نیک باتوں کا حکم دیتے تھے اور بری باتوں سے روکتے تھے مگر کبھی تلوار کی سختی سے ایسا کام نہیں کیا

خطبہ جمعہ فرمودہ ۳۰ نومبر ۲۰۰۱ء بمقام مسجد فضل لندن

رمضان کی مناسبت سے یہ آج کا خطبہ دعا سے متعلق ہے۔ مختلف قسم کی احادیث کی مدد سے اور آیات قرآنی کی مدد سے دعا کے مضمون پر ہی زور دیا جائے گا کیونکہ یہ دعاؤں کا مہینہ ہے۔

سورۃ الاعراف کی آیت ۵۶-۵۷ میں ہے {اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً. اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ. وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا. اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ} کہ اپنے ربّ کو عاجزی کے ساتھ اور مخفی طور پر پکارتے رہو۔ یقیناً وہ حد سے تجاوز کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔ اور زمین میں اس کی اصلاح کے بعد فساد نہ پھیلاؤ اور اُسے خوف اور طمع کے ساتھ پکارتے رہو۔ یقیناً اللہ کی رحمت احسان کرنے والوں کے قریب رہتی ہے۔

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ دعا ہی اصل عبادت ہے۔ (سنن ترمذی کتاب الدعوات)

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جامع قسم کی دعاؤں کو پسند فرمایا کرتے تھے اور جو دعا جامع نہیں ہوتی تھی اس کو چھوڑ دیا کرتے تھے۔ (سنن ابوداؤد کتاب الصلوٰۃ)

اب جامع سے مراد یہ ہے کہ جس بات میں دعا کی جائے اس کے ہر پہلو کو لیا جائے اور جو بھی دعا کی جائے کوشش کی جائے کہ اس کا کوئی پہلو باقی نہ رہے۔

حضرت حذیفہ بن الیمانؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم نے فرمایا: اُس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، تمہیں نیک باتوں کے حکم دینے اور بُری باتوں سے روکنے کا کام کرنا پڑے گا، ورنہ قریب ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی جناب سے تم پر کوئی سزا نازل فرمائے، پھر تم اُس سے دعائیں کرو گے مگر تمہاری دعائیں قبول نہ ہوں گی۔ (مسند احمد بن حنبل۔ باقی مسند الانصار)

اب یہ بہت ہی اہم حکم ہے ''برائی سے روکنا اور نیک باتوں کا حکم دینا'' اور یہ مومن کی بنیادی صفات میں سے ہے کہ وہ ایسا کرتا ہے مگر اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ زبردستی، جیسا کہ بعض مولویوں نے بنایا ہوا ہے کہ زبردستی روکو اور تلوار کے زور سے روکو۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم ہمیشہ نیک باتوں کا حکم دیتے تھے اور بری باتوں سے روکتے تھے مگر کبھی تلوار کی سختی سے ایسا کام نہیں کیا۔ ہمیشہ ہی نصیحت کے ذریعہ اور حُسنِ نصیحت کے ذریعے اس کام کو کیا ہے۔ پس ہمیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کی حدیثوں کا آپ کی سنت کے خلاف ترجمہ نہیں کرنا چاہئے۔

ایک مسلم کتاب الزہد والرقائق میں حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: خود اپنے خلاف بددعا نہ کرو، اور نہ ہی اپنی اولاد کے خلاف بددعا کرو، نہ ہی اپنے مالوں کے خلاف بددعا کرو کیونکہ ایسا نہ ہو کہ (اس بددعا کے وقت) تمہیں وہ گھڑی میسر آجائے جس میں اللہ تعالیٰ سے اگر کچھ مانگا جائے تو وہ اُسے قبول فرماتا ہے۔

اب ویسے اپنے خلاف کون بددعائیں کرتا ہے لیکن بعض لوگوں کو یہ گندی عادتیں ہیں کہ اپنے خلاف، اپنے بیلوں کے خلاف جن کو وہ جوت رہے ہوتے ہیں ان کے خلاف بھی بددعائیں کر رہے ہوتے ہیں، اپنی اولاد کے خلاف بھی بڑے ''غلطی سے'' سخت سخت لفظ بول دیتے ہیں کہ تمہارا بیڑہ غرق ہو، یہ ہو، وہ ہو۔ تو یہ جان بوجھ کر تو نہیں کرتے مگر عادتاً کرتے ہیں مگر بعض اوقات دعا کی قبولیت کا وقت ہوتا ہے اور اس وقت اگر یہ اس قسم کی دعائیں کی جائیں تو وہ اپنے خلاف یا اپنی اولاد کے خلاف بھی قبول ہو جاتی ہیں۔ رمضان میں خصوصیت سے اپنی زبان پر اور دعاؤں پر قابو رکھنا چاہئے۔

ابوداؤد کتاب الصلوٰۃ میں حضرت مالک بن یسار رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم نے فرمایا کہ ''جب تم اللہ تعالیٰ سے دعا کرو تو دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں سامنے پھیلا کر مانگو۔ ہاتھوں کو اُلٹا کر کے نہ مانگو''۔ (حضور ایدہ اللہ نے اپنے ہاتھ کی ہتھیلیوں کو سامنے پھلا کر فرمایا کہ

یوں مانگو جس طرح ہم مانگتے ہیں اور پھر ہاتھوں کو الٹا کرکے ناظرین کو سمجھاتے ہوئے فرمایا کہ) یوں نہ مانگو اور دعا کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم نے فرمایا دونوں ہاتھ اپنے چہرے پر پھیر لو۔(سنن ابی داؤد۔کتاب الصلوٰۃ) یہ ہمارے ہاں بھی یہی رواج ہے دعا کے بعد اپنے منہ کے اوپر ہاتھ پھیر لیتے ہیں۔

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:

’’دعا سے وہ دعا مراد ہے جو بجمیع شرائط ہو اور تمام شرائط کو جمع کر دینا انسان کے اختیار میں نہیں جب تک توفیق ازلی یاور نہ ہو‘‘۔یعنی جب تک اللہ تعالیٰ توفیق نہ دے دعا کے تمام شرائط کو انسان پورا کر ہی نہیں سکتا۔پس یہ بھی دعا ہی کا محتاج ہے کہ اللہ سے دعا کرتا رہے کہ ہمارے جتنی دعاؤں کے قبولیت کی شرائط ہیں ہمیں وہ پورا کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

’’اور یہ بھی یاد رہے کہ دعا کرنے میں صرف تضرع کافی نہیں ہے بلکہ تقویٰ اور طہارت اور راست گوئی اور کامل یقین اور کامل محبت اور کامل توجہ اور یہ کہ جو شخص اپنے لئے دعا کرتا ہے یا جس کے لئے دعا کی گئی ہے اس کی دنیا اور آخرت کے لئے اس بات کا حاصل ہونا خلافِ مصلحتِ الٰہی بھی نہ ہو‘‘۔

اب محض رو کے دعا کرنا کافی نہیں ہے ۔بسا اوقات اگر سختی پڑی ہوئی ہو تو تضرّع پیدا ہو جاتا ہے لیکن آنحضور ﷺ کی احادیث سے،حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تحریرات سے پتہ چلتا ہے کہ تضرع وہی ہے جو بغیر تکلیف کے بھی ہو،کوئی بلا نہ پڑی ہو تب بھی دل میں ہمدردی ہو بنی نوع انسان کی اور ان کے لئے انسان تضرع سے دعائیں کرے۔اور پھر دعا کو انسان یہ بھی نہیں سمجھتا کہ یہ دعا میرے لئے بہتر ہوگی کہ نہیں خلاف مصلحت الٰہی بھی نہ ہو یہ بھی انسان کی لاعلمی کا حصہ ہے اس لئے دعا ہمیشہ ایسی کرنی چاہئے جس میں اللہ تعالیٰ سے یہ گزارش ہو کہ اگر تیری مصلحت الٰہی اس دعا کو قبول کرنا چاہتی ہے تو قبول فرمالے ورنہ اسے ٹال کے کسی اور رنگ میں یہ دعا ہماری قبول ہو جائے۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام لکھتے ہیں:

’’بسا اوقات دعا میں شرائط تو سب جمع ہو جاتے ہیں مگر جس چیز کو مانگا گیا ہے وہ عنداللہ سائل کے لئے خلاف مصلحت الٰہی ہوتی ہے.....‘‘۔یعنی بےوقوفی سے انسان اپنے لئے وہ چیز مانگتا ہے جو اس کے لئے بالآخر فائدہ مند نہیں ہو سکتی بلکہ نقصان پہنچا سکتی ہے۔’’مثلاً اگر کسی ماں کا پیارا بچہ بہت الحاح اور رونے سے یہ چاہے کہ وہ آگ کا ٹکڑا یا سانپ کا بچہ اس کے ہاتھ میں پکڑا دے یا ایک زہر جو بظاہر خوبصورت معلوم ہوتی ہے اس کو کھلا دے تو یہ سوال اس بچے کا ہرگز اس کی ماں پورا نہ کرے گی اور اگر پورا کر دیوے اور اتفاقاً بچہ کی جان بچ جاوے لیکن کوئی عضو اس کا بیکار ہو جاوے تو بلوغ کے بعد وہ بچہ اپنی اس احمق والدہ کا سخت شاکی ہوگا اور بجز اس کے اور بھی کئی شرائط ہیں کہ جب تک وہ تمام جمع نہ ہوں اس وقت تک دعا کو دعا نہیں کہہ سکتے۔اور جب تک کسی دعا میں پوری روحانیت داخل نہ ہو اور جس کے لئے دعا کی گئی ہے اور جو دعا کرتا ہے ان میں استعداد قدسیہ پیدا نہ ہو تب تک توقع اثر دعا امید موہوم ہے۔اور جب تک ارادۂ الٰہی قبولیت دعا کے متعلق نہیں ہوتا تب تک یہ تمام شرائط جمع نہیں ہوتیں اور ہمتیں پوری توجہ سے قاصر رہتی ہیں‘‘۔(برکات الدعا۔روحانی خزائن جلد ۶ صفحہ ۱۳،۱۴)

پس برکات الدعا میں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے تحریر فرمایا ہے جو ایک عام انسان کے لئے سمجھنا بہت مشکل مضمون ہے۔لیکن تان اس بات پر ہی ٹوٹتی ہے کہ دعا کی قبولیت بھی دعا پر ہی منتج اور دعا ہی کی محتاج ہے اور دعا کرتے رہنا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ ایسی دعاؤں کی توفیق عطا فرمائے جو اس کے نزدیک ہماری بقا کے لئے،ہماری آخرت کے لئے بہتر ہوں۔اور ان دعاؤں سے محفوظ رکھے جو ہمارے لئے بدنتائج ظاہر کرنے والی ہوں۔ اور اللہ تعالیٰ ہماری دعاؤں میں اثر پیدا کرے،وہ اثر جو قبولیت کے لئے ضروری ہوا کرتا ہے۔پس دعا کا علاج بھی دعا ہی سے ہو سکتا ہے۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام اس مسئلے کو اٹھاتے ہیں کہ قضا و قدر بھی مقرر ہے اور پھر دعا بھی ہے تو یہ فرق کیا ہے ان دونوں باتوں میں:۔

’’یہ بات یاد رہے کہ اگرچہ قضا و قدر میں سب کچھ مقرر ہو چکا ہے مگر قضا و قدر نے علوم کو ضائع نہیں کیا سو جیسا کہ باوجود تسلیم مسئلہ قضا و قدر کے ہر ایک کو علمی تجارب کے ذریعہ سے ماننا پڑتا ہے کہ بے شک دواؤں میں خواص پوشیدہ ہیں اور اگر مرض کے مناسب حال کوئی دوا استعمال ہو تو خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے بے شک مریض کو فائدہ ہوتا ہے‘‘۔

اب قضاء و قدر کا جہاں تک مسئلہ ہے وہ اس طرح اس معاملے میں تعلق رکھتا ہے کہ بسا اوقات دوا تو صحیح موجود ہوتی ہے، ڈاکٹر کے دماغ میں نہیں آ رہی ہوتی۔بیماری کی تشخیص ہی صحیح نہیں کر سکتا۔ دوائیں اور دے رہا ہے بیماری اَور ہے۔تو دواؤں میں اثر بھی تو اللہ تعالیٰ نے رکھا ہوا ہے مگر صحیح دوا کا

برموقعہ مل جانا یہ بھی تو ایک خدا کا فضل ہے۔اور کئی دفعہ تشخیص بھی صحیح ہو جائے، دوا بھی میسر، دعا بھی صحیح پتہ لگ جائے کون سی ہے (مگر) وہ میسّر نہیں ہوتی۔ کئی دفعہ ڈاک میں خط آتے ہیں امریکہ وغیرہ سے کہ آپ نے جو دوائی تجویز کی تھی وہ دوا ہمیں کہیں نہیں ملی۔تو پیشتر اس سے کہ دوا ان تک پہنچے وہ اس حالت میں جان بھی دے سکتے ہیں۔تو بہرحال یہ دعا کا مضمون بہت پیچیدہ ہے۔قضاوقدر کے خلاف نہیں بلکہ قضاوقدر کے اندر ہی ہے۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام لکھتے ہیں:

''سوایسا ہی علمی تجارب کے ذریعہ سے ہر ایک عارف کو ماننا پڑتا ہے کہ دعا کا قبولیت کے ساتھ ایک رشتہ ہے۔ہم اس راز کو معقولی طور پر دوسروں کے دلوں میں بٹھا سکیں یا نہ بٹھا سکیں مگر کروڑہا راستبازوں کے تجارب نے اور خود ہمارے تجربے نے اس مخفی حقیقت کو ہمیں دکھلا دیا ہے کہ ہمارا دعا کرنا ایک قوت مقناطیسی رکھتا ہے اور فضل اور رحمت الٰہی کو اپنی طرف کھینچتا ہے''۔(ایام الصلح، روحانی خزائن جلد ۱۴ صفحہ ۲۴۰، ۲۴۱)

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:''لوگ اس نعمت سے بے خبر ہیں کہ صدقات، دعا اور خیرات سے ردِّ بلا ہوتا ہے۔اگر یہ بات نہ ہوتی تو انسان زندہ ہی مرجاتا ، مصائب اور مشکلات کے وقت کوئی امید اس کے لئے تسلی بخش نہ ہوتی۔مگر نہیں،اسی نے {لَایُخْلِفُ الْمِیْعَاد } فرمایا ہے۔لَا یُخْلِفُ الْوَعِیْد نہیں فرمایا''۔اب ان دونوں باتوں میں فرق یہ ہے کہ {لَایُخْلِفُ الْمِیْعَاد} سے مراد یہ ہے جو کسی کے حق میں سچا وعدہ کیا گیا ہو وہ کبھی نہیں ٹلا کرتا۔لَا یُخْلِفُ الْوَعِیْد کا مطلب ہے کسی کو تنبیہ کے طور پر ایک انذار کا وعدہ کیا گیا ہو کہ تم پر یہ تباہی آئے گی، یہ بلا پڑے گی، اس کو وعید کہا جاتا ہے۔تو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ نکتہ اٹھایا ہے کہ خدا نے {لَایُخْلِفُ الْمِیْعَاد } فرمایا ہے لَا یُخْلِفُ الْوَعِیْد نہیں فرمایا ۔قرآن کریم میں کہیں لَا یُخْلِفُ الْوَعِیْد آپ کو نہیں ملے گا۔''اللہ تعالیٰ کے وعید معلق ہوتے ہیں جو دعا اور صدقات سے بدل جاتے ہیں اس کی بے انتہا نظیریں موجود ہیں ۔اگر ایسا نہ ہوتا تو انسان کی فطرت میں مصیبت اور بلا کے وقت دعا اور صدقات کی طرف رجوع کرنے کا جوش ہی نہ ہوتا۔جس قدر راستباز اور نبی دنیا میں آئے ہیں خواہ وہ کسی ملک اور قوم میں آئے ہوں مگر یہ بات ان سب کی تعلیم میں یکساں ملتی ہے کہ انہوں نے صدقات اور خیرات کی تعلیم دی۔اگر خدا تعالیٰ تقدیر کے محو اور اثبات پر قادر نہیں تو پھر یہ ساری تعلیم فضول ٹھہر جاتی ہے اور پھر ماننا پڑے گا کہ دعا کچھ نہیں اور ایسا کہنا ایک عظیم الشان صداقت کا خون کرنا ہے۔ اسلام کی صداقت اور حقیقت دعا ہی کے نکتہ کے نیچے مخفی ہے کیونکہ اگر دعا نہیں تو نماز بے فائدہ، زکوٰۃ بے سود اور اسی طرح سب اعمال معاذاللہ لغو ٹھہرتے ہیں'' (ملفوظات جلد سوم صفحہ ۲۰۱ ۔۲۰۲ ، جدید ایڈیشن)

پھر حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں

'' نابینائی کی دو قسمیں ہیں ایک آنکھوں کی نابینائی ہے اور دوسری دل کی۔آنکھوں کی نابینائی کا اثر ایمان پر کچھ نہیں ہوتا'' بلکہ بڑے بڑے صاحبِ ایمان لوگ نابینا تھے ۔غیر معمولی ان کو اللہ تعالیٰ نے روحانیت عطا کی تھی مگر ظاہری آنکھوں کی بینائی نہیں تھی۔ ''مگر دل کی نابینائی کا اثر ایمان پر پڑتا ہے اس لئے یہ ضروری اور بہت ضروری ہے کہ ہر ایک شخص اللہ تعالیٰ سے پورے تذلل اور انکسار کے ساتھ ہر وقت دعا مانگتا رہے کہ وہ اسے سچی معرفت اور حقیقی بصیرت اور بینائی عطا کرے اور شیطان کے وساوس سے محفوظ رکھے''۔ (رپورٹ جلسہ سالانہ ۱۸۹۷ء صفحہ ۶۳)

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام چشمۂ معرفت میں لکھتے ہیں'' قرآن شریف کی معجزانہ تاثیرات سے ایک یہ بھی ہے کہ اس کی کامل پیروی کرنے والے درجہ قبولیت کا پاتے ہیں اور ان کی دعائیں قبول ہو کر خدا تعالیٰ اپنے کلام لذیذ اور پر رعب کے ذریعہ سے ان کو اطلاع دیتا ہے اور خاص طور پر دشمنوں کے مقابل پر انکی مدد کرتا ہے اور تائید کے طور پر اپنے غیب سے خاص طور پر ان کو مطلع فرماتا ہے۔''(چشمئہ معرفت صفحہ ۲۵۹، حاشیہ )

پھر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:'' قرآنِ شریف کے تیس (۳۰) سپارے ہیں اور وہ سب کے سب نصائح سے لبریز ہیں لیکن ہر شخص نہیں جانتا کہ ان میں سے وہ نصیحت کون سی ہے جس پر اگر مضبوط ہو جاوے اور اس پر پورا عمل درآمد کریں تو قرآنِ کریم کے سارے احکام پر چلنے اور ساری منہیات سے بچنے کی توفیق مل جاتی ہے۔مگر میں تمہیں بتاتا ہوں کہ وہ کلید اور قوت دعا ہے۔ دعا کو مضبوطی سے پکڑلو۔ میں یقین رکھتا ہوں اور اپنے تجربے سے کہتا ہوں کہ پھر اللہ تعالیٰ ساری مشکلات کو آسان کر دے گا۔ '' (الحکم ۲۴/ستمبر ۱۹۰۴ء جلد ۸، نمبر ۳۲ صفحہ ۴)

سورۃ الانبیاء ۷۷ تا ۸۷۔﴿ وَ نُوْحًا اِذْ نَادٰی مِنْ قَبْلُ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ فَنَجَّیْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ

الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ. وَنَصَرْنٰهُ مِنَ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا. اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمَ سَوْءٍ فَاَغْرَقْنٰهُمْ اَجْمَعِيْنَ﴾ ۔اورنوح (کا بھی ذکر کر) جب قبل ازیں اُس نے پکارا تو ہم نے اسے اس کی پکار کا جواب دیا اور اسے اور اسکے اہل کو ایک بڑی بے چینی سے نجات بخشی۔ اور ہم نے اُس کی اُن لوگوں کے مقابل مدد کی جنہوں نے ہماری آیات کو جھٹلا دیا تھا۔ یقیناً وہ ایک بڑی بدی میں مبتلا لوگ تھے پس ہم نے ان سب کو غرق کر دیا۔

یہ بھی حضرت نوحؑ کی دعا ہی کا نتیجہ تھا کہ اتنے بڑے طوفان اور بلا سے محفوظ رکھا اور ان سب کو جو آپ کے مخالف تھے غرق کر دیا حتی کہ آپ کا بیٹا بھی جو نااہل تھا وہ بھی غرق ہو گیا اور اس کو بھی خدا تعالیٰ نے اس عذاب سے بچایا نہیں۔ حضرت نوحؑ نے گھبرا کر یہ سمجھا کہ مجھے یہ خوشخبری تھی کہ جو میرے اہل ہیں وہ سب بچائے جائیں گے تو بیٹا بھی میرا اہل ہے لیکن وہ یہ بات نہ سمجھ سکے کہ ناخلف اہل تھا اور جب اہل کہا جاتا ہے تو مراد یہ ہے کہ سچے معنوں میں وہ اہل ہو۔ اور نبی کا بیٹا بھی اگر ناخلف ہوگا تو وہ نااہل ہوگا۔

وَاَيُّوْبَ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗۤ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ. فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ فَكَشَفْنَا مَا بِهٖ مِنْ ضُرٍّ وَّاٰتَيْنٰهُ اَهْلَهٗ وَمِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِنَا وَذِكْرٰى لِلْعٰبِدِيْنَ ۔(سورۃ الانبیاء ۸۵،۸۴) اور ایوب (کا بھی ذکر کر) جب اس نے اپنے ربّ کو پکارا کہ مجھے سخت اذیت پہنچی ہے اور تُو رحم کرنے والوں میں سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے۔ پس ہم نے اس کی دعا قبول کر لی اور اس کو جو بھی تکلیف تھی اسے دور کر دیا۔ اور ہم نے اُسے اُس کے گھر والے عطا کر دیئے اور ان کے ساتھ اور بھی اُن جیسے دیئے جو ہماری طرف سے ایک رحمت کے طور پر تھا اور نصیحت تھی عابدوں کے لئے۔

حضرت ایوبؑ کے متعلق بائبل میں عجیب و غریب قصہ لکھا ہوا ہے جو قرآن کریم قبول نہیں کرتا۔ قرآن کریم نے اس قصّے کی تفصیل کو ہرگز کہیں بیان نہیں کیا۔ کہا جاتا ہے کہ شیطان نے خدا تعالیٰ سے کہا تھا کہ تُو کہتا ہے میرا بندہ ایوب بہت صبر والا ہے تو مجھے کچھ دیر کے لئے اس پر تسلط دے دے۔ تو ایسی خوفناک بیماری آپ کو لگی جیسے کوڑھی ہوتے ہیں اور ان کو گاؤں کی رُوڑی پر جا کے پھینک دیا اور بیوی نے بھی احتراز کیا اور سارے رشتہ داروں نے توبہ کر لی کہ حضرت ایوبؑ اکیلے پڑے رہیں۔ یہ سب غلط باتیں ہیں، یہ بائبل کے قصّے ہیں، قرآن ان کو قبول نہیں کرتا۔ حضرت ایوبؑ کے صبر کو ضرور مثال بناتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کئی قسم کی تکلیفوں اور دکھوں پہ آپ نے صبر کیا تھا جس کی وجہ سے وقتی طور پر اہل وعیال الگ ہو گئے تھے مگر خدا تعالیٰ نے فضل فرمایا تو نہ صرف اہل واپس آئے بلکہ اور بھی عزیز اقرباء اور دُور دُور کے لوگ سبھی آپ کی محبت میں مبتلا ہو گئے۔ تو اس کا ذکر ہے جو قرآن کریم نے فرمایا ہے اور یہ محض ان کی دعا کے نتیجہ میں تھا۔

وَزَكَرِيَّا اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ. فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَوَهَبْنَا لَهٗ يَحْيٰى وَاَصْلَحْنَا لَهٗ زَوْجَهٗ. اِنَّهُمْ كَانُوْا يُسٰرِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ وَيَدْعُوْنَنَا رَغَبًا وَّرَهَبًا. وَكَانُوْا لَنَا خٰشِعِيْنَ (الانبیاء ۹۱،۹۰) ۔اور زکریا (کا بھی ذکر کر) جب اس نے اپنے ربّ کو پکارا کہ اے میرے ربّ! مجھے اکیلا نہ چھوڑ اور تُو سب وارثوں سے بہتر ہے۔ پس ہم نے اس کی دعا کو قبول کیا اور اسے یحیٰ عطا کیا اور ہم نے اس کی بیوی کو اس کی خاطر تندرست کر دیا۔ یقیناً وہ نیکیوں میں بہت بڑھ چڑھ کر حصہ لینے والے تھے اور ہمیں چاہت اور خوف سے پکارا کرتے تھے اور ہمارے سامنے عاجزی سے جھکنے والے تھے۔

پس حضرت زکریا کا قصہ جو ہے وہ بھی عظیم الشان ہے۔ اس میں ایک تاریخی حقیقت ہے کہ حضرت زکریا کو بڑی عمر میں اولاد ہوئی جبکہ بیوی بھی بانجھ تھی اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے اولاد ہوئی۔ یہ اس کہنے کی باتیں ہونگی لوگوں کے لئے جو پرانے زمانے کی باتوں کو حکایت سمجھتے ہیں۔ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانے میں ہم نے خود یہ دیکھا ہے کہ آپ کو دعا کے لئے لکھا گیا اور دعا کے لئے یہ تھا کہ مجھے خدا اولاد عطا کرے اور اسی بیوی سے ہو جو بانجھ ہے۔ اب یہ عجیب وغریب دعا تھی مگر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے نہ صرف دعا کی بلکہ لکھ دیا کہ بیٹا عطا کرے گا۔ عبدالحق صاحب جن کی اولاد اب زندہ ہے اللہ کے فضل کے ساتھ اور مجھے چند دن ہوئے ان کی ایک بیٹی ملنے بھی آئی تھیں۔ یہ وہی عبدالحق صاحب ہیں۔ بڑی بیوی سے بیٹا ملا جو بانجھ تھی۔ تو آپ پرانے زمانے کے قصّوں کو قصہ نہ سمجھو۔ جو قرآن کریم نے فرمایا ہے کہ اس کو ٹھیک کر دیا اور اس کی بیوی کو بھی ٹھیک کر دیا، بالکل درست فرمایا ہے۔ اس زمانے میں بھی تو وہی خدا ہے، وہ ایسے فعل کرتا ہے۔ چنانچہ اُن کا ایمان دیکھیں کہ بیٹا پیدا ہوتے ہی وہ گھوڑے پر سوار ہو کر کچھ دُور اپنے سسرال کو دکھانے کے لئے لے گئے اسی طرح ننگے کو ہی اور سردی کا مہینہ تھا۔ لوگوں نے روکا کہ مار دو گے

بچہ۔ ایک ہی تو بیٹا ہوا ہے قسمت سے ۔تو وہ ہنس پڑے کہ یہ بیٹا نہیں مرتا۔ یہ تو خدا نے مجھے دیا ہے ۔ناممکن ہے کہ یہ مرجائے۔ چنانچہ اسی حالت میں وہ اسے سسرال لے گئے ان کو دکھایا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے آج ان کی اولاد دنیا میں زندہ موجود ہے۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:

''اے خدا مجھے اکیلا مت چھوڑ اور تُو سب سے بہتر وارث ہے۔''(تحفۃ الندوہ۔ صفحہ ۵) یعنی'' مجھے اکیلا مت چھوڑ اور تُو خیرالوارثین ہے۔''(ازالہ اوہام۔ حصہ اوّل۔ صفحہ ۱۹۶)''یعنی مجھے اکیلامت چھوڑاورایک جماعت بنادے۔'' (الحکم جلد ۱۱۔ نمبر ۳۔ بتاریخ ۲۴/جنوری ۱۹۰۷ء۔ صفحہ ۹)۔{لَا تَذَرْنِی فَرْدًا...... } میں ایک یہ دعا بھی شامل تھی جو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے پہچان لی اور یہ نکتہ نمایاں کردیا کہ اکیلا مت چھوڑ سے مراد ضروری نہیں ہے کہ صرف اولاد ہی پھیلے۔ مراد یہ ہے کہ ایک بڑی جماعت بنادے میں اکیلا نہ رہوں۔ اوراب دیکھ لو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کو کروڑہا کروڑ کی جماعت عطا ہوئی ہے خدا نے اس دعا کو سن لیا ہے۔

وَذَاالنُّوْنِ اِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنْ لَّنْ نَّقْدِرَ عَلَيْهِ فَنَادٰى فِى الظُّلُمٰتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ. فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِى الْمُؤْمِنِيْنَ (الانبیاء:۸۸، ۸۹)۔اور مچھلی والے (کا بھی ذکر کر) جب وہ غصے سے بھرا ہوا چلا اور اُس نے گمان کیا کہ ہم اُس پر گرفت نہیں کریں گے۔ پس اندھیروں میں گھرے ہوئے اُس نے پکارا کہ کوئی معبود نہیں تیرے سوا۔ تُو پاک ہے۔ یقیناً میں ہی ظالموں میں سے تھا۔ پس ہم نے اس کی دعا قبول کرلی اور اُسے غم سے نجات بخشی اوراسی طرح ہم ایمان لانے والوں کونجات دیا کرتے ہیں۔

حضرت خلیفۃ المسیح الاوّلؓ فرماتے ہیں:

''حضرت یونسؑ کی دعا بھی اپنے اندر بہت سے اسرار رکھتی ہے۔وہ یہ ہے لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۔ پہلے لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سے مسئول کی تعریف کی ہے۔اور اسے مبدء تمام فیوضات کا اوراپنی ذات میں کامل اور صمد قبول کیا اور اِلَّآ اَنْتَ سے اس پر بہت زور دیا وَ اِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ (انعام:۱۸) ''اگر تجھے اللہ کسی تکلیف میں ڈالے تو اُس کا دُور کرنے والا بھی اُس کے سوا کوئی نہیں'' کے ماتحت دُکھ درد دُور کرنے والا اللہ ہی کو مانا اوراُسے تمام نقصوں سے منزہ اورتمام عیبوں سے مبرا جانا۔(تشحیذ الاذہان۔ جلد ۸۔ نمبر ۱۔ صفحہ ۳۷)

حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:-

''اورصاحب تفسیر کبیراپنی تفسیر کے صفحہ ۱۶۴ میں لکھتے ہیں اِنَّ ذَنْبَهٗ يَعْنِىْ ذَنْبَ يُوْنُسَ كَانَ لِاَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى وَعَدَهٗ اِنْزَالَ الْاِهْلَاكِ بِقَوْمِهِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْهُ فَظَنَّ اَنَّهٗ نَازِلٌ لَّا مُحَالَةَ فَلِاَجْلِ هٰذَا الظَّنِّ لَمْ يَصْبِرْ عَلٰى دُعَآئِهِ فَكَانَ الْوَاجِبُ عَلَيْهِ اَنْ يَّسْتَمِرَّ عَلَى الدُّعَآءِ لِجَوَازِ اَنْ لَّا يُهْلِكَهُمُ اللّٰهُ بِالْعَذَابِ یعنی یونس کا یہ گناہ تھا کہ اُس کو خدا تعالیٰ کی طرف سے یہ وعدہ ملا تھا کہ اس کی قوم پر ہلاکت نازل ہوگی کیونکہ انہوں نے تکذیب کی۔ پس یونس نے سمجھ لیا کہ یہ عذاب موت قطعی اوراٹل ہے اورضرور نازل ہوگا۔ اسی ظن سے وہ دعاء ہدایت پر صبر نہ کرسکا اور واجب تھا کہ دعا ہدایت کی کئے جاتا کیونکہ جائز تھا کہ خدا دعاء ہدایت قبول کرے اور ہلاک نہ کرے۔ اب......کیسی صفائی سے ثابت ہوگیا کہ یونس نبی وعدہ اہلاک کو قطعی سمجھتا تھا اور یہی اس کے ابتلاء کا موجب ہوا کہ تاریخ موت ٹل گئی۔''(انوار الاسلام۔ اشتہار انعامی چار ہزار روپیہ۔ صفحہ ۱۲ تا ۱۴)

اب یہ بنیادی مسئلہ ہے کہ وعید تو ٹل جایا کرتی ہے اور جو خدا کسی کے حق میں وعدہ کرتا ہے جیسا کہ فرمایا{كَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَرُسُلِىْ} کبھی بھی خدا تعالیٰ نے اس وعدہ کو ٹالا نہیں مگر انذار ٹال دیا کرتا ہے۔ حضرت یونسؑ کی قوم کی گریہ وزاری کا حال یہ تھا کہ ان کو حضرت یونس کے جانے کے بعد احساس ہوا کہ یہ سچا شخص تھا اور یہ عذاب ضرور آئے گا۔ چنانچہ ان لوگوں نے اپنے دودھ پیتے بچوں کے دودھ چھڑا کر ماؤں کے ساتھ جنگل کو چل پڑے اور بھیڑ بکریوں کے بھی دودھ چھڑا کر بچوں کے ان بکریوں کو یا بچوں کو لے کر اکیلے میدان، جنگل میں چلے گئے۔ نتیجہ یہ نکلا کہ ان بچوں اور ماؤں کے رونے پیٹنے سے ایسا دردناک منظر پیدا ہوا کہ ساری قوم نے چیخم چہاڑ مچادیا کہ اے خدا ہمیں معاف کردے۔ پس اللہ تعالیٰ نے جو مضطر کی دعا کو قبول کرتا ہے ان کی دعا قبول فرمالی اور حضرت یونسؑ کے متعلق آتا ہے کہ وہ تین دن تک باہر، شہر سے بہت دور بیٹھے ہوئے تھے اور مسافر جو شہر کی طرف سے آتے تھے ان سے پوچھا کرتے تھے بتاؤ کوئی عذاب ہوا کہ نہیں۔ جب تین دن تک کسی عذاب کی خبر نہیں ملی حالانکہ تین دن کا ان کا وعید تھا کہ تین دن میں عذاب آئے گا تو اس پر حضرت یونسؑ مغاضباً ہو

گئے، بہت غضبناک ہوئے اور غضب کی وجہ نفس کی کمزوری تھی کہ وہ سمجھتے تھے کہ اللہ نے میرا وعدہ پورا نہ کر کے مجھے قوم کے سامنے ذلیل کر دیا ہے۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام لکھتے ہیں:

''.....یہ بھی خیال گزرا کہ میری بات پوری کیوں نہ ہوئی پس یہی مغاضبت کی حالت تھی۔ اس سے ایک سبق ملتا ہے کہ تقدیر کو اللہ بدل دیتا ہے اور رونا دھونا اور صدقات فرد قراردادِ جرم کو بھی ردّ کر دیتے ہیں۔ اصول خیرات کا اِسی سے نکلا ہے۔ یہ طریق اللہ کو راضی کرنے کے ہیں۔ علم تعبیر الرؤیا میں مال کلیجہ ہوتا ہے اس لئے خیرات کرنا جان دینا ہوتا ہے۔ انسان خیرات کرتے وقت کس قدر صدق و ثبات دکھاتا ہے اور اصل بات تو یہ ہے کہ صرف قیل و قال سے کچھ نہیں بنتا جب تک کہ عملی رنگ میں لا کر کسی بات کو نہ دکھایا جاوے۔ صدقہ اس کو اِسی لئے کہتے ہیں کہ صادقوں پر نشان کر دیتا ہے۔ حضرت یونسؑ کے حالات میں دُرّ منثور میں لکھا ہے کہ آپؑ نے کہا کہ مجھے پہلے ہی معلوم تھا کہ جب تیرے سامنے کوئی آوے گا، تجھے رحم آجائے گا۔ ۔ ایں مُشت خاک را گر نہ بخشم چہ کُنم۔ (الحکم جلد ۲۔ نمبر ۲۔ بتاریخ ۶/مارچ ۱۸۹۸ء۔ صفحہ ۲)

اس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ حدیث ہے لیکن اس حدیث کی کوئی روایت محفوظ نہیں ہے ۔ صرف حدیث کے طور پر مشہور ہے کہ آنحضرت ﷺ نے جو فارسی میں گفتگو فرمائی ہے اس میں سے ایک یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ گویا کہتا ہے ایں مشت خاک را ، اس مٹی کی مٹھی کو اگر میں بخش نہ دوں تو چہ کنم کیا کروں۔ آخر مٹی کی ایک مٹھی ہے اس سے تو غلطیاں ہوتی تھیں۔

سورۃ النمل آیت ۶۳: {اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَیَكْشِفُ السُّوْٓءَ وَیَجْعَلُكُمْ خُلَفَآءَ الْاَرْضِ. ءَ اِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ. قَلِیْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ }۔ یا (پھر) وہ کون ہے جو بے قرار کی دعا قبول کرتا ہے جب وہ اسے پکارے اور تکلیف دور کر دیتا ہے اور تمہیں زمین کے وارث بناتا ہے۔ کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے؟ بہت کم ہے جو تم نصیحت پکڑتے ہو۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جس کو یہ بات پسند ہو کہ اللہ تعالیٰ تکالیف اور دکھ کے وقت اس کی دعا کو قبول کرے تو اسے چاہئے کہ وہ آرام و آسائش کے دنوں میں بکثرت دعائیں کرے (ترمذی ۔ کتاب الدعوات)۔ پس یہ وہ حدیث ہے جس کا حوالہ مَیں نے پہلے خطبہ کے دوران دیا تھا کہ عموماً لوگ اس وقت دعا کرتے ہیں جب کوئی مصیبت آہی پڑتی ہے اور اس وقت مشکل ہوتا ہے بعض دفعہ وہ مصیبت ٹل بھی نہیں سکتی۔ جب پورا سکون ہو، خدا تعالیٰ کی نعمتیں میسر ہوں، کوئی ابتلا نہ ہو اس وقت اگر درد دل سے دعا کی جائے کہ اللہ تعالیٰ ابتلا سے محفوظ رکھے تو یہ دعائیں یقیناً مقبول ہوتی ہیں ۔ پس اس بات کی عادت ڈالیں کہ بلاؤں سے پہلے ہی بلاؤں سے محفوظ رہنے کی دعائیں کریں۔

ایک اور حدیث ہے مسند احمد بن حنبل کی۔

حضرت ابن عمرؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو یہ چاہتا ہے کہ اس کی دعا قبول کی جائے ، یا یہ چاہتا ہے کہ اس کی تکلیف دور ہو جائے تو وہ تنگدستوں کے لئے کشائش پیدا کرے ۔(مسند احمد بن حنبل جلد نمبر ۲ صفحہ ۲۳ ، مطبوعہ بیروت ) یعنی غریبوں کی مدد کرنے سے اس کی تکلیف دُور ہو جاتی ہے اور یہ تو ایسا مجرب نسخہ ہے کہ تمام دنیا کے صلحاء جانتے ہیں کہ جب بھی غریبوں کی مدد کوئی کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی مدد فرماتا ہے اور اس کے کئی قسم کے مصائب اور مشکلات ٹل جاتے ہیں۔

حضرت خبابؓ بن الْاَرَت سے مروی ہے کہ آپ نے ایک بار رسول اللہ ﷺ کو ساری رات نماز پڑھتے ہوئے دیکھا یہاں تک کہ فجر کے قریب وقت ہو گیا۔ جب رسول اللہ ﷺ نے سلام پھیرا تو خبابؓ آپؐ کے پاس آئے اور عرض کیا:'' یا رسول اللہ! میرے ماں باپ آپؐ پر فدا ہوں۔ آج رات آپؐ نے ایسی نماز پڑھی ہے کہ مَیں نے آپؐ کو کبھی بھی ایسی نماز پڑھتے نہیں دیکھا''۔ معلوم ہوتا ہے یہ آپ نے نماز مسجد میں پڑھی ہے جہاں دوسرے صحابہ کا آنا جانا بھی رہتا تھا اور کئی صحابہ کو عادت تھی کہ وہ بھی راتیں جاگ کر گزارتے تھے۔ ''رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ہاں۔ یہ خوف و رجاء کی نماز تھی۔ مَیں نے اپنے ربّ عزّ وجل سے اس نماز میں تین دعائیں مانگی تھیں جن میں سے دو تو اُس نے قبول فرمالیں مگر ایک دعا قبول نہیں فرمائی۔ مَیں نے اپنے ربّ عزّ وجل سے ایک تو یہ دعا مانگی تھی کہ وہ ہمیں ان چیزوں کی وجہ سے ہلاک نہ کر دے جن کی وجہ سے اُس نے ہم سے پہلی اُمّتوں کو ہلاک کیا۔ چنانچہ اُس نے یہ دعا قبول کر لی۔''

آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کے صحابہ نے ہر اس چیز سے توبہ کی جس گناہ سے پہلے لوگوں نے پوری طرح توبہ نہ کی اور ہلاک ہو گئے اور صحابہ سب کے سب بچائے گئے۔ تو یہ دعا جو تھی پہلے

لوگوں کے مقابل پرآنحضرت صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کے صحابہ کا صدق بہت زیادہ بڑھا ہوا تھا۔کوئی نسبت ہی نہیں پہلے نبیوں کے ماننے والوں اور رسول اللہ ﷺ کے ماننے والوں کی۔تو اللہ تعالیٰ نے یہ دعا قبول کرلی۔

''چنانچہ دوسرے مَیں نے اپنے ربّ عزوجل سے یہ دعا کی تھی کہ وہ ہم پر باہر کے دشمن غالب نہ آنے دے''۔اب یہ دیکھ لو کہ ہرگز باہر کے دشمنوں کو خدا تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ پر غالب نہیں ہونے دیا۔کسی موقعہ پر، کسی غزوہ کے موقع پر۔ایک واقعہ بھی نہیں ہے کہ باہر کا دشمن آنحضرت ﷺ پر اور آپؐ کے صحابہ پر غالب ہوا ہو۔'' چنانچہ اُس نے یہ دعا بھی قبول فرمالی۔اور تیسرے مَیں نے اپنے ربّ سے یہ دعا کی تھی کہ وہ ہمیں گروہ در گروہ نہ ہونے دے، مگر اُس نے یہ التجانہ مانی''۔

(نسائی۔ کتاب قیام الیل)

یعنی ہمیں فرقہ بازی سے بچائے رکھ۔تو ہمیں افسوس ہے کہ یہ جو فرقہ بازی نظر آتی ہے۔یہ وہ دعا تھی جو رسول اللہ ﷺ کی خدا تعالیٰ نے قبول نہ فرمائی کیونکہ یہ تمام انبیاء کے بعد ان کی قومیں فرقہ در فرقہ ہوتی رہی ہیں اور رسول اللہ ﷺ کی امت کو بھی اس سے مستثنیٰ نہیں رکھا گیا۔

حضرت خلیفۃ المسیح الاوّلؓ لکھتے ہیں:'' کون ہے جو بیچارے کی آواز سنتا ہے جب وہ اسے پکارتا ہے، وہ اس کے دکھوں کو دُور کرتا ہے اور تمہیں زمین پر دوسروں کے جانشین بناتا ہے۔بتاؤ کوئی اور معبود اللہ کے ساتھ ہے؟ تم نصیحت کو بہت ہی کم قبول کرتے ہو۔ایمان کی معرفت سے جو لوگ محروم ہیں وہ بھی دراصل دعاؤں سے بےخبر ہیں۔{اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاہُ} سے پتہ چلتا ہے کہ یہ لوگ اضطراب سے، تڑپ سے حق طلبی کی نیت سے تقویٰ کے ساتھ دعائیں کرتے کہ الٰہی اس زمانہ میں کون تیرا مامور ہے تو مَیں یقین نہیں کرسکتا کہ انہیں خدا تعالیٰ ضائع کرتا''۔(حقائق الزمان جلد سوم صفحہ ۲۹۸)

اب امام کی نسبت سے مراد حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں۔اگر وہ لوگ دعائیں کرتے جیسا کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بھی کئی جگہ دشمنوں کو، مقابل کو ہدایت دی تھی کہ تم کھڑے ہو جاؤ، دعائیں کرو۔قرآن کریم میں بھی اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے دشمنوں کو رسول اللہ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی ہدایت کے مطابق یہ فرمایا تم دو دو، تین تین، اکٹھے ہو کر، کھڑے ہو کر دعائیں کرو اور خدا تعالیٰ سے پوچھو کہ یہ سچا ہے کہ جھوٹا ہے تو اللہ تعالیٰ یقیناً بتادے گا کہ وہ سچا ہے۔

پس دعا کے ذریعہ ہدایت ملنے کے بے شمار واقعات حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ میں بھی ملتے ہیں۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ایک تحریر ہے:'' خدا تعالیٰ نے قرآن شریف میں ایک جگہ پر اپنی شناخت کی یہ علامت ٹھہرائی کہ تمہارا خدا وہ خدا ہے جو بےقراروں کی دعا سنتا ہے جیسا کہ فرماتا ہے{اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاہُ}۔پھر جبکہ خدا تعالیٰ نے دعا کی قبولیت اپنی ہستی کی علامت ٹھہرائی ہے تو پھر کس طرح کوئی عقل اور حیا والا یہ گمان کرسکتا ہے کہ دعا کرنے پر کوئی آثار صریحہ اجابت کے مترتب نہیں ہوتے اور محض ایک رسمی امر ہے جس میں کچھ بھی روحانیت نہیں۔میرے خیال میں ہے کہ ایسی بے ادبی کوئی سچے ایمان والا ہرگز نہیں کرے گا جبکہ اللہ جلّشانہ فرماتا ہے کہ جس طرح زمین وآسمان کی صفت پر غور کرنے والے سے سچا خدا پہچانا جاتا ہے اسی طرح سے دعا کی قبولیت کو دیکھنے سے خدا تعالیٰ پر یقین آتا ہے''۔(ایام الصلح، روحانی خزائن جلد ۱۴ صفحہ ۲۶۰)

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:''اگر خدا تعالیٰ کے اس رسول اور اس نشان سے کسی کو انکار ہو اور خیال ہو کہ فقط رسمی نمازوں اور دعاؤں سے یا مسیح کی پرستش سے یا گائے کے طفیل سے یا ویدوں کے ایمان سے باوجود مخالفت اور دشمنی اور نافرمانی اس رسول کے''، یعنی رسول اللہ کے'' طاعون دُور ہوسکتی ہے تو یہ خیال بغیر ثبوت کے قابل پذیرائی نہیں۔پس جو شخص ان تمام فرقوں میں سے اپنے مذہب کی سچائی کا ثبوت دینا چاہتا ہے تو اب بہت عمدہ موقع ہے''۔حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے تو اعلان کردیا تھا کہ مَیں اور میری جماعت جو میرے گھر میں ہیں محفوظ رہیں گے تو آپؑ نے فرمایا کہ اب تم لوگ میرے مقابل پر کھڑے ہو تو تم سارے اگر دعا کی قبولیت کے قائل ہو تو مَیں طریقہ بتا دیتا ہوں اُس طرح دعائیں کرو۔سارا ہندوستان کلیۃً آج اس بلا سے بچ جائے گا۔وہ ترکیب یہ ہے:

''پس جو شخص ان تمام فرقوں میں سے اپنے مذہب کی سچائی کا ثبوت دینا چاہتا ہے تو اب بہت عمدہ موقع ہے۔گویا خدا کی طرف سے تمام مذاہب کی سچائی یا کذب پہچاننے کے لئے ایک نمائش گاہ مقرر کیا گیا ہے اور خدا تعالیٰ نے سبقت کرکے اپنی طرف سے پہلے قادیان کا نام لے لیا ہے۔اب اگر آریہ لوگ وید کو سچا سمجھتے ہیں تو ان کو چاہئے کہ بنارس کی نسبت جو وید کے درس کا اصل مقام ہے ایک پیشگوئی

کر دیں کہ ان کا پرمیشر بنارس کو طاعون سے بچالے گا اور سناتن دھرم والوں کو چاہئے کہ کسی ایسے شہر کی نسبت جس میں گائیاں بہت ہوں مثلاً امرتسر کی نسبت پیشگوئی کر دیں کہ گاؤ کے طفیل اس میں طاعون نہیں آئے گی۔ اگر اس قدر گاؤ اپنا معجزہ دکھا دے تو کچھ تعجب نہیں کہ اس معجزہ نما جانور کی گورنمنٹ خود جان بخشی کر دے۔ اسی طرح عیسائیوں کو چاہئے ''۔جان بخشی سے مراد یہ ہے کہ قانون کے خلاف قرار دے کہ گائے ذبح کی جائے۔'' اسی طرح عیسائیوں کو چاہئے کہ کلکتہ کی نسبت پیشگوئی کر دیں کہ اس میں طاعون نہیں پڑے گی کیونکہ بڑا بشپ برٹش انڈیا کا کلکتہ میں رہتا ہے۔اسی طرح میاں شمس الدین اوران کی حمایت اسلام کے ممبروں کو چاہئے کہ لاہور کی نسبت پیشگوئی کر دیں کہ وہ طاعون سے محفوظ رہے گا۔اور منشی الٰہی بخش اکاؤنٹنٹ جو الہام کا دعویٰ کرتے ہیں ان کے لئے بھی یہی موقع ہے کہ اپنے الہام سے لاہور کی نسبت پیشگوئی کر کے انجمن حمایت اسلام کو مدد دیں۔اور مناسب ہے کہ عبدالجبار اور عبدالحق شہر امرتسر کی نسبت پیشگوئی کر دیں۔اور چونکہ فرقہ وہابیہ کی اصل جڑ دِلّی ہے اس لئے مناسب ہے کہ نذیر حسین اور مولوی محمد حسین بٹالوی دِلّی کی نسبت پیشگوئی کریں کہ وہ طاعون سے محفوظ رہے گی۔پس اس طرح سے گویا تمام پنجاب اس مہلک مرض سے محفوظ ہو جائے گا اور گورنمنٹ کو بھی مفت میں سبکدوشی ہو جائے گی۔ اور اگر ان لوگوں نے ایسا نہ کیا تو پھر یہی سمجھا جائے گا کہ سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔ اور بالآخر یاد رہے کہ یہ تمام لوگ جن میں مسلمانوں کے ملہم اور آریوں کے پنڈت اور عیسائیوں کے پادری داخل ہیں چپ رہے تو ثابت ہو جائے گا کہ یہ سب لوگ جھوٹے ہیں اور ایک دن آنے والا ہے جو قادیان سورج کی طرح چمک کر دکھلا دے گی''۔

یہاں قادیان کو مؤنث فرمایا ہے آپ نے۔'' سورج کی طرح چمک کر دکھلا دے گی کہ وہ ایک سچے کا مقام ہے۔بالآخر میاں شمس الدین صاحب کو یاد رہے کہ آپ نے جو اپنے اشتہار میں آیت {اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ} لکھی ہے اور اس سے قبولیت دعا کی امید کی ہے۔یہ امید صحیح نہیں ہے کہ کیونکہ کلام الٰہی میں لفظ مُضْطَرَّ سے وہ ضرر یافتہ مراد ہیں جو محض ابتلا کے طور پر ضرر یافتہ ہوں، نہ سزا کے طور پر۔لیکن جو لوگ سزا کے طور پر کسی ضرر کے تختہ مشق ہوں وہ اس آیت کے مصداق نہیں ہیں۔ورنہ لازم آتا ہے کہ قوم نوح اور قوم لوط اور قوم فرعون وغیرہ کی دعائیں اس اضطرار کے وقت قبول کی جاتیں مگر ایسا نہیں ہوا اور خدا کے ہاتھ نے اُن قوموں کو ہلاک کر دیا اور اگر میاں شمس الدین کہیں کہ پھر ان کے مناسب حال کون سی آیت ہے تو ہم کہتے ہیں کہ یہ آیت مناسب حال ہے {مَا دُعَآءُ الْکٰفِرِیْنَ اِلَّا فِیْ ضَلٰلٍ}'' کہ کافروں کی دعا سوائے ضلالت کے اور کسی مراد کو نہیں پہنچتی۔(رسالہ دافع البلاء ۔روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۲۳۰۔۲۳۲)

اب حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعض الہامات ہیں جو مَیں عرض کرتا ہوں۔''اِنِّیْ مَعَ الرَّسُوْلِ اُجِیْبُ''۔مَیں رسول کے ساتھ ہو کر جواب دوں گا۔(حقیقۃ الوحی روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۶)

الہام''قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ اُجِیْبَتْ دَعْوَتُکَ۔اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَالَّذِیْنَ هُمْ مُحْسِنُوْنَ''حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ترجمہ فرمایا ہے:''اللہ تعالیٰ نے تیری دعا سن لی۔تیری دعا قبول کی گئی۔اللہ تعالیٰ ان لوگوں کے ساتھ ہے جو تقوٰی اختیار کرتے ہیں اور جو نیکی کرتے ہیں۔ (تذکرہ صفحہ ۶۷۳ مطبوعہ ۱۹۶۹ء)

پھر الہام ہے''ذلیل انسان کا بیڑہ غرق ہو گیا، تیری دعا قبول کی گئی۔جو لوگ تیری طرف توجہ نہیں کرتے وہ خدا کی طرف بھی توجہ نہیں کرتے'' (تذکرہ صفحہ ۷۰۳ مطبوعہ ۱۹۶۹ء)۔ اس ذلیل شخص سے مراد ایک آریہ بدگو تھا جو برباد ہو گیا حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے الہام کی روشنی میں۔

پھر ۱۴ اپریل ۱۹۰۷ء کا الہام ہے''اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ''۔ اس کا ترجمہ حضرت میاں بشیر احمد صاحبؓ نے یہ کیا ہے ''مَیں دعا کرنے والے کی دعا کو قبول کرتا ہوں''۔ (تذکرہ صفحہ ۷۱۴ مطبوعہ ۱۹۶۹)

پھر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ۱۹۰۶ عیسوی کا ایک الہام ہے:''تیری دعا قبول کی گئی''۔

آخر پر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ایک اُردو کی دعائیں آپ کے سامنے رکھتا ہوں۔ فرماتے ہیں:

''اے میرے قادر خدا میری عاجزانہ دعائیں سن لے اور اس قوم کے کان اور دل کھول دے اور ہمیں وہ وقت دکھا کہ باطل معبودوں کی پرستش اس دنیا سے اٹھ جائے اور زمین پر تیری پرستش اخلاص سے کی جائے اور زمین پر تیرے راستباز اور مؤحد بندوں سے ایسی بھر جائے جیسا کہ سمندر پانی سے بھرا ہوا ہے اور تیرے رسول کریم محمد

مصطفیٰ ﷺ کی عظمت اور سچائی دلوں میں بیٹھ جائے۔آمین۔

اے میرے قادر خدا مجھے یہ تبدیلی دنیا میں دکھا اور میری دعائیں قبول کر جو ہر یک طاقت اور قوت تجھ کو ہے۔اے قادر خدا ایسا ہی کر آمین، ثم آمین۔ وَآخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْن"۔ (تتمہ حقیقۃ الوحی صفحہ ۱۶۴)

بشکریہ الفضل انٹر نیشنل لنڈن



# عیدی

حضرت مولانا غلام رسول راجیکیؓ اپنی سوانح عمری حیات قدسی میں رقمطراز ہیں: ۱۹۲۲ء میں مَیں ایک تبلیغی سفر کے سلسلہ میں مختلف مقامات سے ہوتا ہوا مردان شہر میں جو سرحدی علاقہ ہے پہنچا۔دوسرے دن عیدالاضحیہ کی عید کا مبارک دن تھا۔مجھے وہاں جانے سے ایک دو دن پہلے عزیز اقبال احمد کی طرف سے ایک خط ملا تھا کہ آپ سفر پر ہیں اور مجھے کالج کی تعلیمی کتب اور فیس وغیرہ کے اخراجات کے لئے اس وقت کم از کم ایک سو روپیہ جلد از جلد ملنا ازبس ضروری ہے۔میرا ورود مردان میں اس موقعہ پر پہلی دفعہ تھا۔وہاں کی جماعت احمدیہ کے احباب اور افراد سے قبل ازیں میرا چنداں تعارف اور شناسائی نہ تھی کہ کسی دوست سے قرض حاصل ہوسکتا۔صرف اللہ تعالیٰ کی خیر الراحمین اور خیر المحسنین اور واہب المواہب ذات پر بھروسہ تھا۔دوسرے دن احباب کی فرمائش پر میں نے نماز عید پڑہائی۔جب میں بحالتِ سجدہ دعا کر رہا تھا تو مجھ پر رِقت طاری ہوگئی اور رِقت باعث یہ امر ہوا کہ نماز سے پہلے بعض احمدی بچے جو اپنے باپوں کے ساتھ مسجد میں آئے ہوئے تھے اپنے اپنے باپ سے عیدی کے لئے کچھ طلب کرتے تھے اور انکے باپ بچوں کو بقدر مناسب عیدی دے رہے تھے۔مجھے بحالت سجدہ دعا کی تحریک انہی بچوں کی عیدی طلب کرنے پر ہوئی اور میں نے اپنے مولیٰ کے حضور عرض کیا کہ میرے مولیٰ آج عید کا دن ہے بچے اپنے اپنے والدین سے عیدی طلب کررہے ہیں۔اور میرا بچہ بھی مجھ سے بذریعہ ڈاک ایک سو روپے کی ضرورت پیش کر چکا ہے۔سو میں اپنے بچے کے لئے حضور کی خدمت میں اس رقم مطلوبہ کے متعلق ہاتھ پھیلاتا ہوں۔کہ میرے بچے کی شدید ضرورت کو پورا کرنے کے لئے کوئی صورت محض اپنے فضل وکرم سے مہیا فرمادے۔تا اس پریشانی سے مخلصی حاصل ہو۔نماز عید، کھانے اور ظہر سے فارغ ہونے پر ہم نے مردان سے چارسدہ جانے کے لئے تیاری کی۔کیونکہ چارسدہ میں جماعت احمدیہ کے ہاں جانا بھی ہمارے پروگرام میں داخل تھا۔جب ہم مردان سے باہر ٹانگے پر سوار ہونے کے لئے احباب سے رُخصت ہوئے تو کئی ہماری مشایعت کے لئے اڈہ تک آئے۔ان میں سے اچانک ایک صاحب جن کو اس وقت میں قطعاً نہ جانتا تھا میرے پاس سے گزرے اور گزرتے ہوئے کوئی چیز میرے کوٹ کی بیرونی جیب میں ڈال دی۔جب ہم مردان سے سوار ہوکر چارسدہ پہنچے اور میں نے جیب میں ہاتھ ڈالا۔تو مجھے ایک لفافہ ملا۔جس میں کوئی کاغذ ملفوف تھا جس کے ساتھ ایک رُقعہ بھی تھا۔جس میں یہ لکھا ہوا تھا کہ آپ جب نمازِ عید پڑھا رہے تھے تو میرے قلب میں زور سے تحریک ہوئی کہ میں سو روپیہ کی رقم آپ کی خدمت میں پیش کروں۔لیکن اس طریق پر کہ آپ کو یہ پتہ نہ لگ سکے کہ یہ کس نے دی ہے۔اس لئے میں نے سو روپیہ کا نوٹ آپ کی جیب میں ڈال دیا ہے۔اور پتہ اور نام نہیں لکھا۔تا میرا عمل بھی مخلصانہ محض اللہ تعالیٰ کے علم تک رہے۔اور آپ کو بھی اس سو روپیہ کا عطیہ اللہ تعالیٰ کی معطی اور محسن ہستی کی طرف سے ہی محسوس ہو۔

یہ وہی عیدی تھی جو بحالتِ سجدہ نماز عید میں میں نے اپنے بچے کے لئے اپنے مُحسن مولیٰ سے مانگی تھی۔اور جو حضرت خیر الراحمین اور خیر المحسنین مولےٰ کریم کی فیاضانہ نوازش سے مجھے عطا فرمائی گئی تھی۔اِس رُقعہ کے پڑھنے سے مجھے اور بھی اس بات کا یقین ہوا۔کہ واقعی یہ رقم مجھے خدا تعالیٰ ہی کی طرف سے بغیر کسی کے منت واحسان کے عطا ہوئی ہے۔اور میری روح جذبہ تشکرات سے بھر کر اپنے محسن خدا کے حضور ایک وجد نما جوش کے ساتھ جُھک گئی۔میرے قلب میں اس مخلص دوست کی اس نیکی کا بھی بہت احساس ہوا اور میں نے اس کے لئے دعا کی کہ مولیٰ کریم اپنی کرم فرمائی سے اسے جزائے خیر دے۔اور اس کی آل اولاد اور نسل کو اپنے فیوض خاصہ سے نوازے۔میں نے وہ رقم عزیز اقبال احمد سلمہ کو بھجوادی۔

یہ سیدنا حضرت مسیح پاک کی اعجاز نما برکت ہے کہ ایک طرف میرے جیسے حقیر خادم کو حضورؑ کے روحانی اور بابرکت تعلق سے دعا۔ہاں قبول ہونے والی دعا۔کی توفیق نصیب ہوئی۔اور پھر اس دعا کی استجابت کا اثر ایسے طور سے نمایاں ہوا۔جو احتیاجِ خلق سے بالاتر نظر آتا تھا۔اِس قسم کا مخلصانہ عمل جس میں نمود ونمائش کا کوئی شائبہ نہیں پایا جاتا دنیا بھر میں مشکل سے مل سکتا ہے ہاں صرف احمدی جماعت کے افراد میں پایا جاتا ہے۔یہاں تک کہ تحریکِ اخلاص وللہیّت رقم کے عطیہ ساتھ رقعہ میں نام و پتہ تک کا نہ لکھنا حد درجہ کا اخلاص ہے۔لیکن یہ اخلاص کسی کی قوتِ قدسیہ اور روحانی کشش اور موثر توجہ سے پیدا ہوا۔میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں۔کہ ایسا اخلاص اور بے ریا عمل میرے پیارے اور پاک مسیحؑ ہاں میرے مولےٰ کے محبوب اور مصلح عالم مسیح محمدی کی اعجازی برکات کا نمونہ ہے اور ایسے نمونے جماعت احمدیہ میں بکثرت پائے جاتے ہیں۔اللہ تعالیٰ احباب جماعت کے اخلاص اور ایمان میں برکت پر برکت دے۔ان کی زندگی اور موت رضاءِ الٰہی کے ماتحت ہو۔اور ان کے ذریعہ سے اسلام اور احمدیت کے قیام کی غرض پوری ہو۔(آمین یا رب العٰلمین)

*In the Name of Allah, the Gracious, the Merciful*

**TA'LIM DEPARTMENT PRESENTS**

# خَيْرُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْاٰنَ وَ عَلَّمَهُ

*The best among you is the one who learns the Qur'an and teaches it (Bukhari)*

## THE FIFTH TA'LIMUL QURAN CLASS

will be held
On Saturday May 17, 2003
at Baitul Hadi Mosaue, Old Bridge, NJ
On Sunday, May 18, 2003
at Baitul Zafar, Hollis, NY
The program will start at 9:30 AM
Lajna, Ansar and Khuddam are Requested to Attend

**Objectives of the class:**

1. To Learn to recite the Holy Quran correctly
2. To learn split-word translation of the Holy Qur'an
3. To get guidelines for the study of commentary of the Holy Qur'an

***For more information, Please contact***
Karimullah Zirvi
National Secretary Ta'lim

## مولانا عطاء اللہ صاحب کلیم کے حالاتِ زندگی

خاکسار اپنے برادرِ اکبر مولانا عطاء اللہ کلیم مرحوم کے حالاتِ زندگی مرتب کر رہا ہے۔ الحمدللہ کتاب تکمیل کے مراحل میں ہے۔ کلیم صاحب مرحوم نے نصف صدی سے زائد زمانہ خدمتِ سلسلہ میں گزارا۔ اور چار براعظموں میں خدمت کی توفیق پائی۔ اس دوران بہت سے ایسے واقعات و حالات گزرے ہوں گے جو ایک قاری کیلئے دلچسپ ہوں۔ اگر کسی دوست کے علم میں کوئی بھی دلچسپ اور قابل ذکر واقعہ ہو تو اسے انگریزی یا اُردو میں لکھ کر خاکسار کو بھیج دیں۔ خاکسار بہت شکر گزار ہوگا۔ اس سلسلہ میں احباب جماعت سے درخواستِ دعا بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کام کو بہترین رنگ میں سرانجام دینے کی توفیق عطا فرمائے۔

صادق باجوہ۔ میری لینڈ
Phone: 410-578-4313 Fax: 301-879-0222
E-Mail: habib_bajwa@hotmail.com

## سلطان القلم جماعت کے صاحب قلم حضرات متوجہ ہوں

امسال ادارہ احمدیہ گزٹ و **النور** درج ذیل موضوعات پر خصوصی شمارہ جات شائع کرنے کا ارادہ رکھتا ہے:

مئی سیرۃ النبی ﷺ نمبر، خلافت نمبر
جولائی ایم۔ایم۔احمد نمبر
اکتوبر قران کریم نمبر

آپ سے گذارش ہے کہ ان خصوصی شمارہ جات کے لئے مضامین لکھیں۔ اس کے علاوہ اگر آپ کے پاس نادر اور یادگار تصاویر ہوں جو آپ احباب جماعت کی دلچسپی کی خاطر چاہتے ہوں کہ النور میں شائع ہوں تو براہ کرم ایسے تمام مضامین اور تصاویر درج ذیل پتہ پر ارسال کریں:

Editors, Ahmadiyya Gazette
15000 Good Hope Road
Silver Spring, MD 20905

اگر آپ کے مضامین اور تصاویر کسی خصوصی نمبر کے متعلق ہیں تو کوشش کریں کہ یہ ہمیں تاریخ اشاعت سے کم از کم دو ماہ قبل مل جائیں۔ اپنے مضامین کے ساتھ اپنا نام، مکمل پتہ اور ٹیلی فون نمبر لکھنا نہ بھولیں۔

بہتر ہوگا کہ آپ کا مضمون کمپیوٹر پر ٹائپ شدہ ہو۔ اس صورت میں آپ مسودہ
GAZETTEUSA@YAHOO.COM
پر ای میل کر سکتے ہیں۔